| | |
|---|---|
| وَقَالُوْٓا اٰمَنَّا بِهٖ ۚ | اور وہ کہیں گے ہم ایمان لے آئے اس پر |
| وَاَنّٰى لَهُمُ | اور کیسے (ممکن) ہوگا اُن کے لیے |
| التَّنَاوُشُ مِنْ مَّكَانٍۢ بَعِيْدٍ ﴿52﴾ ۚ | (ایمان کا) حاصل کرنا (اتنی) دور جگہ سے۔ ﴿52﴾ |
| وَّقَدْ كَفَرُوْا بِهٖ مِنْ قَبْلُ ۚ | حالانکہ یقیناً وہ انکار کر چکے اس کا اس سے پہلے |
| وَيَقْذِفُوْنَ | اور وہ (ظن کے تیر) پھینکتے رہے |
| بِالْغَيْبِ مِنْ مَّكَانٍۢ بَعِيْدٍ ﴿53﴾ | بن دیکھے دور جگہ سے۔ ﴿53﴾ |
| وَحِيْلَ بَيْنَهُمْ | اور پردہ حائل کر دیا جائے گا اُن کے درمیان |
| وَبَيْنَ مَا يَشْتَهُوْنَ | اور اُس کے درمیان جو وہ چاہیں گے |
| كَمَا فُعِلَ | جس طرح کیا گیا |
| بِاَشْيَاعِهِمْ مِّنْ قَبْلُ ۭ | ان جیسے لوگوں کے ساتھ اس سے پہلے |
| اِنَّهُمْ كَانُوْا | بے شک وہ تھے |
| فِيْ شَكٍّ مُّرِيْبٍ ﴿54﴾ ع | اضطراب ڈالنے والے شک میں۔ ﴿54﴾ |

ع 6 9 12

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | بِالْغَيْبِ | علمِ غیب، غیبی امداد۔ |
| قَالُوْٓا | قول، قائل، مقولہ، اقوال زرّیں۔ | حِيْلَ | حائل، پردہ حائل، دیوار حائل۔ |
| اٰمَنَّا | ایمان، مومن، امن۔ | بَيْنَهُمْ | بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| مِنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | يَشْتَهُوْنَ | شہوت، شہوات، اشتہا۔ |
| مَّكَانٍ | مکان، مکانات۔ | كَمَا | کما حقہ، کالعدم/ ماتحت، ماجرا۔ |
| بَعِيْدٍ | بُعد، بعید از قیاس۔ | فُعِلَ | فعل، فاعل، مفعول، افعال۔ |
| كَفَرُوْا | کفر، کافر، کفار، کفارِ مکہ۔ | فِيْ | فی الحال، اظہار مافی الضمیر، فی الحقیقت۔ |
| قَبْلُ | قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ | شَكٍّ | شک، بے شک، مشکوک، شک وشبہ۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ① | قَالُوْٓا② | اٰمَنَّا | بِهٖ ج | وَ① | اَنّٰى |
| اور | وہ سب کہیں گے | ہم ایمان لے آئے | اس پر | اور | کیسے (ہوگا) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَهُمُ③ | التَّنَاوُشُ | مِنْ مَّكَانٍۢ | بَعِيْدٍ ﴿52﴾ صلے | وَّ① | قَدْ④ |
| اُن کے لیے | حاصل کرنا | جگہ سے | دور | حالانکہ | یقیناً |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَفَرُوْا | بِهٖ | مِنْ قَبْلُ ج | وَ① | يَقْذِفُوْنَ |
| وہ سب انکار کر چکے | اس کا | (اس) سے پہلے | اور | وہ سب پھینکتے رہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِالْغَيْبِ⑤ | مِنْ مَّكَانٍۢ | بَعِيْدٍ ﴿53﴾ | وَ① | حِيْلَ②⑥ |
| بن دیکھے | جگہ سے | دور | اور | (پردہ) حائل کر دیا جائے گا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَيْنَهُمْ | وَ① | بَيْنَ | مَا | يَشْتَهُوْنَ |
| اُن کے درمیان | اور | درمیان | (اُس کے) جو | وہ سب چاہیں گے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَمَا | فُعِلَ⑦ | بِاَشْيَاعِهِمْ | مِّنْ قَبْلُ ط |
| جس طرح | کیا گیا | ان جیسے لوگوں کے ساتھ | (اس) سے پہلے |

ع 6 9 12

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِنَّهُمْ⑧ | كَانُوْا | فِيْ شَكٍّ | مُّرِيْبٍ ﴿54﴾ ع |
| بے شک وہ | وہ سب تھے | شک میں | اضطراب ڈالنے والے |

### ضروری وضاحت

① وَ کا ترجمہ عموماً اور ہوتا ہے، کبھی قسم یا حالانکہ بھی ہوتا ہے۔ ② یہ فعل گزرے ہوئے زمانے کا ہے یہاں ضرورتاً مستقبل کا ترجمہ کیا گیا ہے۔ ③ لَهُمْ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہو جاتا ہے۔ ④ قَدْ فعل کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔ ⑤ یہاں بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑥ حِيْلَ اصل میں حُوِلَ تھا، گرامر کے اصول کے مطابق وَ کو ی سے بدلا گیا ہے۔ ⑦ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر ہو تو اس میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑧ اِنَّ تاکید کی علامت ہے۔

اٰيَاتُهَا 45 | 35 سُوۡرَةُ فَاطِرٍ مَّكِّيَّةٌ 43 | رُكُوۡعَاتُهَا 5

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

| | |
|---|---|
| اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ | (ہر قسم کی) تعریف اللہ کے لیے ہے |
| فَاطِرِ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ | (جو) آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنے والا ہے |
| جَاعِلِ الۡمَلٰٓئِكَةِ رُسُلًا | فرشتوں کو قاصد بنانے والا ہے |
| اُولِيۡۤ اَجۡنِحَةٍ مَّثۡنٰى وَثُلٰثَ وَرُبٰعَ ؕ | (جو) دو دو اور تین تین اور چار چار پَروں والے ہیں |
| يَزِيۡدُ فِى الۡخَلۡقِ مَا يَشَآءُ ؕ | وہ اضافہ کرتا ہے مخلوق میں جو وہ چاہتا ہے |
| اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ ۝1 | بیشک اللہ ہر چیز پر خوب قدرت رکھنے والا ہے۔ ۝1 |
| مَا يَفۡتَحِ اللّٰهُ لِلنَّاسِ مِنۡ رَّحۡمَةٍ | اللہ لوگوں کے لیے جو کچھ کھول دے رحمت میں سے |
| فَلَا مُمۡسِكَ لَهَا ۚ وَمَا يُمۡسِكۡ ۙ | تو نہیں ہے کوئی بند کرنے والا اُسکو اور جو وہ بند کردے |
| فَلَا مُرۡسِلَ لَهٗ مِنۡۢ بَعۡدِهٖ ؕ | تو نہیں ہے کوئی کھولنے والا اس کو اس کے بعد |
| وَهُوَ الۡعَزِيۡزُ الۡحَكِيۡمُ ۝2 | اور وہی بہت غالب نہایت حکمت والا ہے۔ ۝2 |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَلۡحَمۡدُ | حمد و ثناء، حامد، محمود، حماد، حمید۔ |
| الۡاَرۡضِ | ارض و سما، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ |
| اُولِيۡۤ | اولوا العزم، اولوا العلم۔ |
| مَّثۡنٰى | ثانی، لاثانی، ثانی اثنین۔ |
| ثُلٰثَ | ثلث، مثلث، تثلیث۔ |
| رُبٰعَ | ربع، رباعی، آئمہ اربعہ۔ |
| يَزِيۡدُ | زیادہ، مزید، زائد۔ |
| فِى | فی الحال، اظہار مافی الضمیر، فی الحقیقت۔ |
| الۡخَلۡقِ | خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| مَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |
| يَشَآءُ | ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |
| عَلٰى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| قَدِيۡرٌ | قدرت، قادر، قدیر، مقدر۔ |
| يَفۡتَحِ | افتتاح، فتح، فاتح، مفتوح۔ |
| مُمۡسِكَ | امساک۔ |
| الۡحَكِيۡمُ | حکیم، حکمت، حکما، حکیم الامت۔ |

اٰيَاتُهَا 45 | 35 سُوْرَةُ فَاطِرٍ مَّكِّيَّةٌ 43 | رُكُوْعَاتُهَا 5

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلْحَمْدُ | لِلّٰهِ | فَاطِرِ | السَّمٰوٰتِ ① | وَ | الْاَرْضِ |
| (ہر قسم کی) تعریف | اللہ کے لیے (ہے) | پیدا کرنے والا | آسمانوں | اور | زمین (کا) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جَاعِلِ ② | الْمَلٰٓئِكَةِ ③ | رُسُلًا | اُولِيْٓ اَجْنِحَةٍ ③④ | مَّثْنٰى |
| بنانے والا (ہے) | فرشتوں (کو) | قاصد | (جو) پَروں والے (ہیں) | دو دو |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | ثُلٰثَ | وَ | رُبٰعَ ط | يَزِيْدُ | فِي الْخَلْقِ | مَا | يَشَآءُ ط |
| اور | تین تین | اور | چار چار | وہ اضافہ کرتا ہے | مخلوق میں | جو | وہ چاہتا ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ | قَدِيْرٌ ⑤ (1) | مَا | يَفْتَحِ | اللّٰهُ |
| بیشک | اللہ | ہر چیز پر | خوب قدرت رکھنے والا | جو | وہ کھول دے | اللہ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لِلنَّاسِ | مِنْ رَّحْمَةٍ ① | فَلَا | مُمْسِكَ ⑥ | لَهَا ج | وَ | مَا | يُمْسِكْ لا |
| لوگوں کے لیے | رحمت میں سے | تو نہیں کوئی | بند کرنے والا | اُس کو | اور | جو | وہ بند کر دے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَلَا مُرْسِلَ ⑥ | لَهٗ | مِنْۢ بَعْدِهٖ ط ⑦ | وَهُوَ الْعَزِيْزُ ⑤⑧ | الْحَكِيْمُ ⑤ (2) |
| تو نہیں کوئی کھولنے والا | اس کو | اس کے بعد | اور وہی بہت غالب | نہایت حکمت والا (ہے) |

ضروری وضاحت

① ات اور ۃ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ② فَاعِلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنے والے کا مفہوم ہے۔ ③ الْمَلٰٓئِكَةِ اور اَجْنِحَةٍ دونوں کے آخر میں ۃ واحد مؤنث کی علامت نہیں بلکہ جمع کی ہے۔ ④ اُولِيْ اور اُولُوْ جمع مذکر کی علامتیں ہیں اور ترجمہ والے ہے۔ ⑤ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑥ لَا کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہو تو ترجمہ کوئی نہیں کیا جاتا ہے۔ ⑦ لفظ بَعْدِ سے پہلے مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ⑧ هُوَ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اذْكُرُوْا | اے لوگو یاد کرو |
| نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ ؕ | اللہ کی نعمت کو اپنے اوپر |
| هَلْ مِنْ خَالِقٍ غَيْرُ اللّٰهِ | کیا کوئی (اور) خالق ہے اللہ کے سوا |
| يَرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَ الْاَرْضِ ؕ | (جو) رزق دیتا ہو تمہیں آسمان اور زمین سے |
| لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۖ ز | نہیں ہے کوئی معبود مگر وہی |
| فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ﴿3﴾ | تو کہاں تم بہکاتے جاتے ہو۔ ﴿3﴾ |
| وَ اِنْ يُّكَذِّبُوْكَ فَقَدْ كُذِّبَتْ | اور اگر وہ جھٹلاتے ہیں آپکو تو یقیناً جھٹلائے جاچکے |
| رُسُلٌ مِّنْ قَبْلِكَ ؕ وَ اِلَى اللّٰهِ | کئی رسول آپ سے پہلے، اور اللہ ہی کی طرف |
| تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ﴿4﴾ | سب معاملات لوٹائے جاتے ہیں۔ ﴿4﴾ |
| يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ | اے لوگو بے شک اللہ کا وعدہ سچا ہے |
| فَلَا تَغُرَّنَّكُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا وقفة | تو ہرگز دھوکے میں نہ ڈالے تمہیں دنیوی زندگی، |
| وَلَا يَغُرَّنَّكُمْ | اور ہرگز دھوکے میں نہ ڈالے تمہیں |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

النَّاسُ : عوام الناس، بعض الناس۔
اذْكُرُوْا : ذکر، اذکار، تذکرہ، مذاکرہ۔
نِعْمَتَ : نعمت، انعام، منعم حقیقی۔
عَلَيْكُمْ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
خَالِقٍ : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔
غَيْرُ : دیارِ غیر، غیر اللہ، اغیار۔
السَّمَآءِ : کتبِ سماویہ، ارض و سما۔
يُكَذِّبُوْكَ : کذب بیانی، کذاب، کاذب، تکذیب۔

قَبْلِكَ : قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔
تُرْجَعُ : رجوع، راجع، رجعت پسندی۔
الْاُمُوْرُ : امر، آمر، مامور، امور۔
وَعْدَ : وعدہ، وعید، مسیح موعود۔
حَقٌّ : حق و باطل، حقیقت، حق گوئی۔
تَغُرَّنَّكُمْ : غرور، مغرور۔
الْحَيٰوةُ : موت و حیات، حیاتی مماتی، حیات جاوداں۔
الدُّنْيَا : دنیا و آخرت، دین و دنیا، دنیا داری۔

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يٰٓاَيُّهَا ① | النَّاسُ | اذْكُرُوْا | نِعْمَتَ اللّٰهِ ② | عَلَيْكُمْ ؕ |
| اے | لوگو | تم سب یاد کرو | اللہ کی نعمت کو | اپنے اوپر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| هَلْ | مِنْ خَالِقٍ ③ | غَيْرُ اللّٰهِ | يَرْزُقُكُمْ ④ |
| کیا | کوئی (اور) خالق (ہے) | اللہ کے سوا | وہ رزق دیتا ہو تمہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنَ السَّمَآءِ | وَ | الْاَرْضِ ؕ | لَآ اِلٰهَ | اِلَّا هُوَ ۫ۖ |
| آسمان سے | اور | زمین (سے) | نہیں کوئی معبود | مگر وہی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاَنّٰى | تُؤْفَكُوْنَ ⑤ ۝3 | وَ | اِنْ | يُّكَذِّبُوْكَ | فَقَدْ |
| تو کہاں | تم سب بہکاتے جاتے ہو | اور | اگر | وہ سب جھٹلاتے ہیں آپ کو | تو یقیناً |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كُذِّبَتْ ⑥⑦ | رُسُلٌ | مِّنْ قَبْلِكَ ؕ | وَ | اِلَى اللّٰهِ |
| جھٹلائے جا چکے | کئی رسول | آپ سے پہلے | اور | اللہ (ہی) کی طرف |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تُرْجَعُ ⑤ | الْاُمُوْرُ ۝4 | يٰٓاَيُّهَا ① | النَّاسُ | اِنَّ | وَعْدَ اللّٰهِ | حَقٌّ |
| لوٹائے جاتے ہیں | سب معاملات | اے | لوگو | بیشک | اللہ کا وعدہ | سچا (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَلَا | تَغُرَّنَّكُمُ ④⑥ | الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا ۗ وقفة ⑥ | وَلَا | يَغُرَّنَّكُمْ ④ |
| تو نہ | دھوکے میں ڈالے تمہیں | دنیوی زندگی | اور نہ | وہ ہرگز دھوکے میں ڈالے تمہیں |

### ضروری وضاحت

① يَا اور اَيُّهَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے اَيُّهَا صرف وہاں آتا ہے جہاں بعد والے اسم کے شروع میں اَلْ ہو۔ ② قرآنی کتابت میں ۃ کو ت سے بدل کر لکھا گیا ہے یہ اصل میں نِعْمَةَ تھا۔ ③ یہاں مِنْ کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ ④ كُمْ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمہیں کیا جاتا ہے۔ ⑤ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑥ تْ، ت اور ۃ مؤنث کی علامتیں ہیں، انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑦ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| بِاللّٰهِ الْغَرُوْرُ ﴿5﴾ | اللہ کے بارے میں بڑا دھوکے باز (شیطان)۔ ﴿5﴾ |
| اِنَّ الشَّيْطٰنَ لَكُمْ عَدُوٌّ | بے شک شیطان تمہارا دشمن ہے |
| فَاتَّخِذُوْهُ عَدُوًّا ؕ | تو تم (بھی) اُسے (اپنا) دشمن سمجھو |
| اِنَّمَا يَدْعُوْا حِزْبَهٗ | بیشک صرف وہ تو (اس لیے) بلاتا ہے اپنے گروہ کو |
| لِيَكُوْنُوْا مِنْ اَصْحٰبِ السَّعِيْرِ ؕ ﴿6﴾ | تا کہ وہ ہو جائیں اہلِ جہنم میں سے۔ ﴿6﴾ |
| اَلَّذِيْنَ كَفَرُوْا | (وہ لوگ) جنہوں نے کفر کیا |
| لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌ ؕ۬ | اُن کے لیے سخت عذاب ہے |
| وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | اور (وہ لوگ) جو ایمان لائے |
| وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | اور اُنہوں نے نیک عمل کیے |
| ع 1/7/13 لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ كَبِيْرٌ ﴿7﴾ | اُن کے لیے مغفرت اور بڑا اجر ہے۔ ﴿7﴾ |
| اَفَمَنْ زُيِّنَ لَهٗ | تو (بھلا) کیا (وہ شخص) جو (کہ) مزین کیا گیا اُسکے لیے |
| سُوْٓءُ عَمَلِهٖ | اُس کا بُرا عمل |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| الْغَرُوْرُ : غرور، مغرور۔ | اٰمَنُوْا : ایمان، مومن، امن۔ |
| عَدُوٌّ : عدوّ، اعداء، عداوت۔ | عَمِلُوْا : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |
| فَاتَّخِذُوْهُ : اخذ، ماخوذ، مؤاخذہ۔ | الصّٰلِحٰتِ : اصلاح، اعمال صالحہ۔ |
| يَدْعُوْا : دعا، داعی، مدعی، مدعو، دعوت۔ | مَّغْفِرَةٌ : مغفرت، استغفار، استغفر اللّٰہ۔ |
| حِزْبَهٗ : حزب اختلاف، حزب اللّٰہ، حزب الشیطان۔ | اَجْرٌ : اجر، اجر وثواب، اجرت۔ |
| اَصْحٰبِ : اصحابِ صفہ، اصحاب بدر، اصحاب کہف۔ | كَبِيْرٌ : کبیر، اکبر، تکبر، متکبر۔ |
| كَفَرُوْا : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ | زُيِّنَ : زینت، مزین، تزئین و آرائش۔ |
| شَدِيْدٌ : شدید، شدت، مشدد، تشدد۔ | سُوْٓءُ : علمائے سوء، اعمال سیئہ، سوءِ ظن۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِاللّٰهِ ① | الْغَرُوْرُ ② (5) | اِنَّ | الشَّيْطٰنَ | لَكُمْ ③ | عَدُوٌّ |
| اللہ کے بارے میں | بڑا دھوکے باز | بے شک | شیطان | تمہارا لیے | دشمن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاتَّخِذُوْهُ ④ | عَدُوًّا ؕ | اِنَّمَا ⑤ | يَدْعُوْا | حِزْبَهٗ |
| تو تم سب سمجھو اُسے | دشمن | بے شک صرف | وہ (تو) بلاتا ہے | اپنے گروہ (کو) |

| | | |
|---|---|---|
| لِيَكُوْنُوْا ⑥ | مِنْ اَصْحٰبِ السَّعِيْرِ ؕ (6) | اَلَّذِيْنَ |
| تا کہ وہ سب ہو جائیں | بھڑکتی آگ والوں میں سے | وہ (لوگ) جن |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَفَرُوْا | لَهُمْ ③ | عَذَابٌ | شَدِيْدٌ ؕ |
| سب نے کفر کیا | اُن کے لیے | عذاب | سخت |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ |
| اور | (وہ) جو | سب ایمان لائے | اور | اُنہوں نے عمل کیے | نیک |

1 ع 7 13

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَهُمْ ③ | مَّغْفِرَةٌ | وَّ | اَجْرٌ | كَبِيْرٌ ع (7) |
| اُن کے لیے | مغفرت | اور | اجر | بہت بڑا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَ ⑦ | فَمَنْ | زُيِّنَ ⑧ | لَهٗ | سُوْٓءُ | عَمَلِهٖ |
| کیا | تو جو | (کہ) مزین کیا گیا | اُس کے لیے | بُرا | اُس کا عمل |

## ضروری وضاحت

① بِ کا ترجمہ کے بارے میں ضرورتاً کیا گیا ہے۔ ② اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ③ لَكُمْ اور لَهُمْ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہو جاتا ہے۔ ④ وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اسکا الف گر جاتا ہے۔ ⑤ اِنَّ کیساتھ مَا ہو تو اس میں صرف کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑥ فعل کے شروع میں لِ کا ترجمہ کبھی تا کہ اور کبھی چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔ ⑦ أ کے بعد اگر وَ یا فَ ہو تو اس میں بھلا کیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑧ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَرَاٰهُ حَسَنًا ؕ | پس وہ اُسے اچھا سمجھے (وہ ہدایت یافتہ شخص جیسا ہو سکتا ہے) |
| فَاِنَّ اللّٰهَ يُضِلُّ مَنۡ يَّشَآءُ | پس بے شک اللہ گمراہ کرتا ہے جسے وہ چاہتا ہے |
| وَيَهۡدِىۡ مَنۡ يَّشَآءُ ۖ | اور وہ ہدایت دیتا ہے جسے وہ چاہتا ہے |
| فَلَا تَذۡهَبۡ نَفۡسُكَ | تو نہ جاتی رہے آپ کی جان |
| عَلَيۡهِمۡ حَسَرٰتٍ ؕ | اُن پر افسوس کرتے ہوئے |
| اِنَّ اللّٰهَ عَلِيۡمٌۢ | بے شک اللہ خوب جاننے والا ہے |
| بِمَا يَصۡنَعُوۡنَ ﴿8﴾ | (اُس) کو جو وہ کرتے ہیں۔ ﴿8﴾ |
| وَاللّٰهُ الَّذِىۡۤ اَرۡسَلَ الرِّيٰحَ | اور اللہ ہی ہے جس نے ہواؤں کو بھیجا |
| فَتُثِيۡرُ سَحَابًا | پھر وہ اُٹھاتی ہیں بادل کو |
| فَسُقۡنٰهُ اِلٰى بَلَدٍ مَّيِّتٍ | پھر ہم لے جاتے ہیں اُسے ایک مُردہ شہر کی طرف |
| فَاَحۡيَيۡنَا بِهِ | پھر ہم زندہ کر دیتے ہیں اُس کے ذریعے سے |
| الۡاَرۡضَ بَعۡدَ مَوۡتِهَا ؕ | زمین کو اُس کے مُردہ ہونے کے بعد |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَرَاٰهُ | : رؤیت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ | عَلِيۡمٌۢ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| حَسَنًا | : احسن جزاء، حسن، احسان، محسن۔ | يَصۡنَعُوۡنَ | : صنعت وتجارت، صنعتی شہر، مصنوعی۔ |
| يُضِلُّ | : ضلالت وگمراہی۔ | اَرۡسَلَ | : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| يَّشَآءُ | : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ | الرِّيٰحَ | : ریح، ریح المسک، ریح بادی۔ |
| يَهۡدِىۡ | : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ | بَلَدٍ | : بلدیہ، بلدیات، طول بلد۔ |
| نَفۡسُكَ | : نفس، نفسانفسی، نفوسِ قدسیہ۔ | مَّيِّتٍ | : موت وحیات، سماعِ موتیٰ، میت۔ |
| عَلَيۡهِمۡ | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | فَاَحۡيَيۡنَا | : حیات، احیائے سنت، حیاتِ جاوداں۔ |
| حَسَرٰتٍ | : حسرت، حسرتیں۔ | الۡاَرۡضَ | : ارض وسما، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَرَاٰهُ ①② | حَسَنًا ؕ | فَاِنَّ ①③ | اللّٰهَ | يُضِلُّ |
| پس وہ دیکھے اُسے | اچھا | پس بے شک | اللہ | وہ گمراہ کرتا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَنْ ④ | يَّشَآءُ | وَ | يَهْدِيْ | مَنْ ④ | يَّشَآءُ ۖ ز |
| جسے | وہ چاہتا ہے | اور | وہ ہدایت دیتا ہے | جسے | وہ چاہتا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَلَا | تَذْهَبْ ⑤ | نَفْسُكَ | عَلَيْهِمْ | حَسَرٰتٍ ؕ ⑤ |
| تو نہ | جاتی رہے | آپ کی جان | اُن پر | افسوس کرتے ہوئے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ ③ | اللّٰهَ | عَلِيْمٌۢ ⑥ | بِمَا | يَصْنَعُوْنَ ۝8 |
| بے شک | اللہ | خوب جاننے والا | (اُس) کو جو | وہ سب کرتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اللّٰهُ | الَّذِيْٓ ⑦ | اَرْسَلَ | الرِّيٰحَ ⑧ |
| اور | اللہ (ہی ہے) | جس نے | بھیجا | ہواؤں (کو) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَتُثِيْرُ ⑤ | سَحَابًا ⑧ | فَسُقْنٰهُ ①② | اِلٰى بَلَدٍ | مَّيِّتٍ |
| پھر وہ اُٹھاتی ہیں | بادل (کو) | پھر ہم لے جاتے ہیں اُسے | ایک شہر کی طرف | مُردہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاَحْيَيْنَا ① | بِهِ | الْاَرْضَ | بَعْدَ مَوْتِهَا ؕ |
| پھر ہم زندہ کر دیتے ہیں | اُس (کے ذریعے) سے | زمین (کو) | اُس کے مُردہ ہونے کے بعد |

**ضروری وضاحت**

① فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔② ہٗ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اُسے کیا جاتا ہے۔③ اِنَّ اسم کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔④ مَنْ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون، کس کیا جاتا ہے۔⑤ تَ اور اتِ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ خوب کیا گیا ہے۔⑦ الَّذِيْ واحد مذکر کی اور الَّذِيْنَ جمع مذکر کی علامت ہوتی ہے۔⑧ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| كَذٰلِكَ النُّشُوۡرُ ۝9 | اسی طرح (ہوگا) دوبارہ اُٹھایا جانا۔ ۝9 |
| مَنۡ كَانَ يُرِيۡدُ الۡعِزَّةَ | جو شخص عزّت چاہتا ہے |
| فَلِلّٰهِ الۡعِزَّةُ جَمِيۡعًا ؕ | تو عزّت تو سب کی سب اللہ کے لیے ہے |
| اِلَيۡهِ يَصۡعَدُ الۡكَلِمُ الطَّيِّبُ | اُسی کی طرف چڑھتے ہیں پاکیزہ کلمات |
| وَالۡعَمَلُ الصَّالِحُ يَرۡفَعُهٗ ؕ وَالَّذِيۡنَ | اور نیک عمل اُسے بلند کرتا ہے، اور جو لوگ |
| يَمۡكُرُوۡنَ السَّيِّاٰتِ | (آپکو ستانے کے لیے) بُرائیوں کی خفیہ تدبیر کرتے ہیں |
| لَهُمۡ عَذَابٌ شَدِيۡدٌ ؕ | اُن کے لیے سخت عذاب ہے، |
| وَمَكۡرُ اُولٰٓئِكَ هُوَ يَبُوۡرُ ۝10 | اور اُن لوگوں کی چال وہی برباد ہوگی۔ ۝10 |
| وَاللّٰهُ خَلَقَكُمۡ مِّنۡ تُرَابٍ | اور اللہ نے تمہیں پیدا کیا (پہلے) مٹی سے |
| ثُمَّ مِنۡ نُّطۡفَةٍ | پھر (تمہاری نسل) ایک قطرے سے |
| ثُمَّ جَعَلَكُمۡ اَزۡوَاجًا ؕ | پھر اُس نے بنایا تمہیں جوڑا جوڑا (یعنی ایک مرد ایک عورت) |
| وَمَا تَحۡمِلُ مِنۡ اُنۡثٰى | اور نہیں حاملہ ہوتی کوئی مادہ |

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

| | |
|---|---|
| كَذٰلِكَ : کما حقہ، کالعدم، عوام کالانعام۔ | يَمۡكُرُوۡنَ : مکروفریب، مکار۔ |
| النُّشُوۡرُ : حشرونشر۔ | السَّيِّاٰتِ : علمائے سوء، اعمال سیئہ، سوءِظن۔ |
| يُرِيۡدُ : ارادہ، مرید، مراد۔ | خَلَقَكُمۡ : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| جَمِيۡعًا : جمع، جامع، مجمع، جماعت، اجتماع۔ | تُرَابٍ : تربت، ابوتراب۔ |
| الۡكَلِمُ : کلمہ، کلمات، ابتدائی کلمات۔ | نُّطۡفَةٍ : نطفہ۔ |
| الۡعَمَلُ : عمل، اعمال، اعمال صالحہ۔ | اَزۡوَاجًا : زوجہ، زوجیت، ازدواجی زندگی۔ |
| الصَّالِحُ : اصلاح، اعمال صالحہ۔ | تَحۡمِلُ : حمل، حامل، محمول، حاملہ عورت۔ |
| يَرۡفَعُهٗ : رفعت، سطح مرتفع، مرفوع، اعلیٰ وارفع۔ | اُنۡثٰى : مؤنث ومذکر، تذکیر وتانیث۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَذٰلِكَ | النُّشُوْرُ ① (9) | مَنْ | كَانَ | يُرِيْدُ | الْعِزَّةَ ② |
| اسی طرح (ہوگا) | دوبارہ اُٹھایا جانا | جو (شخص) | ہے | وہ چاہتا | عزّت |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَلِلّٰهِ | الْعِزَّةُ ② | جَمِيْعًا ؕ | اِلَيْهِ | يَصْعَدُ | الْكَلِمُ الطَّيِّبُ |
| تو اللہ کے لیے (ہے) | عزّت | سب کی سب | اُسی کی طرف | وہ چڑھتا ہے | پاکیزہ کلمات |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الْعَمَلُ | الصَّالِحُ | يَرْفَعُهٗ ③ ؕ | وَ | الَّذِيْنَ |
| اور | عمل | نیک | وہ بلند کرتا ہے اُسے | اور | جو (لوگ) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَمْكُرُوْنَ | السَّيِّاٰتِ ② | لَهُمْ | عَذَابٌ | شَدِيْدٌ ؕ |
| وہ سب خفیہ تدبیر کرتے ہیں | بُرائیوں (کی) | اُن کے لیے | سخت | عذاب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | مَكْرُ | اُولٰٓئِكَ | هُوَ ④ | يَبُوْرُ (10) |
| اور | چال | اُن لوگوں (کی) | وہ | وہ برباد ہوگی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاللّٰهُ | خَلَقَكُمْ ⑤ | مِّنْ تُرَابٍ | ثُمَّ | مِنْ نُّطْفَةٍ ② ⑥ |
| اور اللہ | اس نے پیدا کیا تمہیں | مٹی سے | پھر (تمہاری نسل) | ایک قطرے سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | جَعَلَكُمْ ⑤ | اَزْوَاجًا ؕ | وَمَا | تَحْمِلُ ② | مِنْ اُنْثٰى ⑦ |
| پھر | اُس نے بنایا تمہیں | جوڑا جوڑا | اور نہیں | حاملہ ہوتی | کوئی مادہ |

## ضروری وضاحت

① یعنی جس طرح بنجر زمین کو اللہ آباد کر کے زندہ کر دیتا ہے اسی طرح تمہیں دوبارہ زندہ کر دے گا۔ ② ة، ت اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ③ اس کے دو مطلب ہو سکتے ہیں ❶ عمل صالح پاکیزہ کلمات کو اللہ کی طرف بلند کرتا ہے ❷ اللہ تعالیٰ عمل صالح کو پاکیزہ کلمات پر بلند کرتا ہے۔ ④ هُوَ مذکر اور هِيَ مؤنث کے لیے ہوتا ہے ترجمہ دونوں کا وہ ہوتا ہے۔ ⑤ كُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمہیں کیا جاتا ہے۔ ⑥ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑦ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| وَلَا تَضَعُ اِلَّا بِعِلۡمِهٖ ؕ | اور نہ وہ (بچہ) جنتی ہے مگر اُس (اللہ) کے علم سے |
| وَمَا يُعَمَّرُ مِنۡ مُّعَمَّرٍ | اور نہیں (زیادہ) عمر دیا جاتا کوئی عمر دیا جانے والا |
| وَّلَا يُنۡقَصُ مِنۡ عُمُرِهٖۤ | اور نہ کمی کی جاتی ہے اُس کی عمر سے |
| اِلَّا فِىۡ كِتٰبٍ ؕ | مگر (وہ درج ہوتا ہے) ایک کتاب (لوحِ محفوظ) میں |
| اِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيۡرٌ ﴿11﴾ | بے شک یہ (بات) اللہ پر بہت آسان ہے۔ ﴿11﴾ |
| وَمَا يَسۡتَوِى الۡبَحۡرٰنِ ۖ | اور نہیں برابر ہوتے دو سمندر |
| هٰذَا عَذۡبٌ فُرَاتٌ | یہ میٹھا پیاس بجھانے والا ہے |
| سَآئِغٌ شَرَابُهٗ | اُس کا پانی آسانی سے گلے سے اُترنے والا ہے |
| وَهٰذَا مِلۡحٌ اُجَاجٌ ؕ | اور یہ (دوسرا) نمکین ہے سخت کڑوا |
| وَمِنۡ كُلٍّ تَاۡكُلُوۡنَ | اور ہر ایک میں سے تم کھاتے ہو |
| لَحۡمًا طَرِيًّا | (مچھلی کا) تازہ گوشت |
| وَّتَسۡتَخۡرِجُوۡنَ حِلۡيَةً تَلۡبَسُوۡنَهَا ۚ | اور تم نکالتے ہو زیورات تم پہنتے ہو اُنہیں |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

- لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
- تَضَعُ : وضعِ حمل۔
- اِلَّا : اِلَّا ماشاءاللہ، اِلَّا قلیل، اِلَّا یہ کہ۔
- بِعِلۡمِهٖ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔
- يُعَمَّرُ : عمر، عمرِ دراز، عمریں بیت گئیں۔
- يُنۡقَصُ : نقص، تنقیص، نقائص، ناقص۔
- عَلَى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
- يَسِيۡرٌ : میسّر، تیسیر۔
- يَسۡتَوِى : مساوی، مساوات، خطِ استواء۔
- الۡبَحۡرٰنِ : بحرِ قلزم، بحیرۂ عرب، برّ و بحر۔
- شَرَابُهٗ : شراب، شربت، مشروب، اکل و شرب۔
- كُلٍّ : کل نمبر، کل کائنات، کل جہان۔
- تَاۡكُلُوۡنَ : اکل و شرب، ماکولات و مشروبات۔
- لَحۡمًا : ماءاللحم، لحمیات، لحیم شحیم۔
- تَسۡتَخۡرِجُوۡنَ : خارج، خروج، اخراج، وزیرِ خارجہ۔
- تَلۡبَسُوۡنَهَا : لباس، ملبوسات، ملبوس۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | تَضَعُ ① | اِلَّا | بِعِلْمِهٖ ② ط | وَ | مَا | يُعَمَّرُ ③ |
| اور | نہ | وہ (بچہ) جنتی ہے | مگر | اُس کے علم سے | اور | نہیں | (زیادہ) عمر دیا جاتا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ مُّعَمَّرٍ ④⑤ | وَّ | لَا | يُنْقَصُ ③④ | مِنْ عُمُرِهٖٓ ② |
| کوئی عمر دیا جانے والا | اور | نہ | کمی کی جاتی ہے | اُس کی عمر سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | فِيْ كِتٰبٍ ط | اِنَّ ⑥ | ذٰلِكَ ⑦ | عَلَى اللّٰهِ | يَسِيْرٌ ⑪ |
| مگر | ایک کتاب (لوحِ محفوظ) میں | بے شک | یہ (بات) | اللہ پر | بہت آسان |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | يَسْتَوِي | الْبَحْرٰنِ صلے | هٰذَا | عَذْبٌ | فُرَاتٌ |
| اور | نہیں | وہ برابر ہوتے | دو سمندر | یہ | میٹھا | پیاس بجھانے والا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سَآئِغٌ | شَرَابُهٗ ② | وَ | هٰذَا | مِلْحٌ |
| آسانی سے گلے سے اُترنے والا | اُس کا پانی | اور | یہ | نمکین |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اُجَاجٌ ط | وَ | مِنْ كُلٍّ ⑧ | تَاْكُلُوْنَ | لَحْمًا | طَرِيًّا |
| سخت کڑوا | اور | ہر ایک میں سے | تم سب کھاتے ہو | گوشت | تازہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَّ | تَسْتَخْرِجُوْنَ | حِلْيَةً ① | تَلْبَسُوْنَهَا ج |
| اور | تم سب نکالتے ہو | زیور | تم سب پہنتے ہو اُسے |

**ضروری وضاحت**

① تَ اور ةَ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ② ہٗ، ہٖ اسم کے آخر میں ہوں تو ترجمہ اسکا کیا جاتا ہے۔ ③ یُ پر پیش اور آخر سے پہلے زیر ہو تو اس میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا مفہوم ہوتا ہے۔ ④ یہاں مِنْ اور یُ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑤ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑥ اِنَّ تاکید کی علامت ہے۔ ⑦ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ یا اس بھی کر دیا جاتا ہے۔ ⑧ یعنی میٹھے اور کڑوے دونوں قسم کے پانی سے تازہ گوشت (مچھلی) کھاتے ہو۔

| | |
|---|---|
| وَتَرَى الْفُلْكَ فِيْهِ | اور آپ دیکھتے ہیں اُس میں کشتیوں کو |
| مَوَاخِرَ | (پانی کو) چیرتی ہوئی چلنے والی ہیں |
| لِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ | تا کہ تم تلاش کرو اُس کے فضل سے |
| وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿12﴾ | اور تا کہ تم شکر کرو۔ ﴿12﴾ |
| يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ | وہ داخل کرتا ہے رات کو دن میں |
| وَيُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ ۙ | اور وہ داخل کرتا ہے دن کو رات میں |
| وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ۡ ۖ | اور اُس نے مسخر کر دیا سورج اور چاند کو |
| كُلٌّ يَّجْرِيْ لِاَجَلٍ مُّسَمًّى ؕ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ | ہر ایک چل رہا ہے ایک مقرّرہ وقت تک، یہی اللہ ہے |
| رَبُّكُمْ لَهُ الْمُلْكُ ؕ وَالَّذِيْنَ | (جو) تمہارا رب ہے اُسی کی ہی بادشاہی ہے اور وہ جنہیں |
| تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ مَا يَمْلِكُوْنَ | تم پکارتے ہو اسکے سوا نہیں وہ اختیار رکھتے |
| مِنْ قِطْمِيْرٍ ﴿13﴾ ؕ | کھجور کی گٹھلی کے چھلکے کا (یعنی معمولی سا بھی)۔ ﴿13﴾ |
| اِنْ تَدْعُوْهُمْ لَا يَسْمَعُوْا | اگر تم پکارو اُنہیں (تو) وہ نہیں سنیں گے |

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَرَى | : رؤیت ہلال، مرئی و غیر مرئی اشیاء۔ | يَّجْرِيْ | : جاری، اجرا۔ |
| فِيْهِ | : فی الحال، اظہار مافی الضمیر، فی الحقیقت۔ | لِاَجَلٍ | : الحمدللہ، لہٰذا/ فرشتۂ اجل، لقمۂ اجل۔ |
| فَضْلِهٖ | : فضل، فضیلت، فاضل، افضل۔ | مُّسَمًّى | : اسم، اسم گرامی، اسم با مسمّٰی۔ |
| تَشْكُرُوْنَ | : شکر، شاکر، اظہار تشکر، شکر گزار۔ | الْمُلْكُ | : مالک المُلک، مُلک و ملت، ملوکیت۔ |
| الَّيْلَ | : لیل و نہار، لیلۃ القدر۔ | تَدْعُوْنَ | : دعا، داعی، مدعی، مدعو، دعوت۔ |
| النَّهَارِ | : نہار منہ، لیل و نہار۔ | يَمْلِكُوْنَ | : مالک، ملکیت، املاک۔ |
| سَخَّرَ | : مسخر، تسخیر۔ | لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| الْقَمَرَ | : شمس و قمر، قمری مہینہ۔ | يَسْمَعُوْا | : سمع و بصر، آلۂ سماعت، محفل سماع، سامع۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | تَرَى | الْفُلْكَ ① | فِيْهِ | مَوَاخِرَ |
| اور | آپ دیکھتے ہیں | کشتیوں (کو) | اُس میں | (پانی کو) چیرتی ہوئی چلنے والی (ہیں) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِتَبْتَغُوْا ② | مِنْ فَضْلِهٖ | وَ | لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ③ ﴿12﴾ |
| تاکہ تم سب تلاش کرو | اُس کے فضل سے | اور | تاکہ تم سب شکر کرو |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يُوْلِجُ | الَّيْلَ ① | فِي النَّهَارِ | وَ | يُوْلِجُ | النَّهَارَ ① | فِي الَّيْلِ ۙ |
| وہ داخل کرتا ہے | رات (کو) | دن میں | اور | وہ داخل کرتا ہے | دن (کو) | رات میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | سَخَّرَ الشَّمْسَ ① | وَ | الْقَمَرَ ۖ | كُلٌّ | يَّجْرِيْ |
| اور | اُس نے مسخر کردیا سورج | اور | چاند (کو) | ہر ایک | وہ چل رہا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِاَجَلٍ مُّسَمًّى ④⑤ ؕ | ذٰلِكُمُ ⑥ | اللّٰهُ | رَبُّكُمْ | لَهُ الْمُلْكُ ؕ |
| ایک مقرّر وقت تک | یہی | اللہ (ہے) | تمہارا رب | اُسی کی ہی بادشاہی ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | تَدْعُوْنَ | مِنْ دُوْنِهٖ ⑦ | مَا | يَمْلِكُوْنَ |
| اور | جنہیں | تم سب پکارتے ہو | اس کے سوا | نہیں | وہ سب اختیار رکھتے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْ قِطْمِيْرٍ ﴿13﴾ ؕ | اِنْ | تَدْعُوْهُمْ | لَا يَسْمَعُوْا |
| کھجور کی گٹھلی کے چھلکے کا | اگر | تم سب پکارو اُنہیں | نہیں وہ سب سنیں گے |

### ضروری وضاحت

① فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔② فعل کے شروع میں لِ کا ترجمہ کبھی تاکہ اور کبھی چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔③ لَعَلَّكُمْ کے كُمْ اور تَشْكُرُوْنَ کی تَ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔④ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ لِ کا ترجمہ تک یہاں ضرورتاً کیا گیا ہے۔⑥ ذٰلِكُمْ اور ذٰلِكَ کا ترجمہ وہ ہوتا ہے کبھی ضرورتاً یہ بھی کردیا جاتا ہے جنکے لیے اشارہ کیا جارہا ہو وہ دو سے زیادہ ہوں تو یہ ذٰلِكَ سے ذٰلِكُمْ ہو جاتا ہے۔⑦ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| دُعَآءَكُمْ ۚ وَلَوْ سَمِعُوْا | تمہاری پکار کو اور اگر (بالفرض) وہ سُن بھی لیں |
| مَا اسْتَجَابُوْا لَكُمْ ۖ | (تو) وہ جواب نہیں دیں گے تمہیں |
| وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ يَكْفُرُوْنَ | اور قیامت کے دن وہ انکار کر دیں گے |
| بِشِرْكِكُمْ ۖ وَلَا يُنَبِّئُكَ | تمہارے شرک کا اور نہیں (کوئی) خبر دے گا آپ کو |
| مِثْلُ خَبِيْرٍ ﴿14﴾ | ایک پوری خبر رکھنے والے (اللہ) کی مانند۔ ﴿14﴾ |
| يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ اِلَى اللّٰهِ ۚ | اے لوگو تم ہی محتاج ہو اللہ کی طرف |
| وَاللّٰهُ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ﴿15﴾ | اور اللہ ہی بہت بے پروا بہت تعریف والا ہے۔ ﴿15﴾ |
| اِنْ يَّشَاْ يُذْهِبْكُمْ | اگر وہ چاہے (تو) تمہیں لے جائے (یعنی ہلاک کر دے) |
| وَيَاْتِ بِخَلْقٍ جَدِيْدٍ ﴿16﴾ | اور وہ لے آئے نئی مخلوق کو۔ ﴿16﴾ |
| وَمَا ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ بِعَزِيْزٍ ﴿17﴾ | اور نہیں ہے یہ (کام) اللہ پر ہرگز مشکل۔ ﴿17﴾ |
| وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ | اور نہیں بوجھ اُٹھائے گی کوئی بوجھ اُٹھانے والی (جان) |
| وِّزْرَ اُخْرٰى ۖ | کسی دوسری (جان) کا بوجھ |

ع 2/7 14 الثلثة

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| دُعَآءَكُمْ | : دعا، داعی، مدعو، دعوت۔ | اِلَى | : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| سَمِعُوْا | : سمع وبصر، آلۂ سماعت، محفل سماع، سامع۔ | الْغَنِيُّ | : غنی، مستغنی، اغنیاء۔ |
| اسْتَجَابُوْا | : مستجاب الدعا، استجابت، جواب۔ | الْحَمِيْدُ | : حمد وثناء، حامد، محمود، حماد، حمید۔ |
| يَوْمَ | : یوم، ایام، یوم آخرت۔ | يَّشَاْ | : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |
| يَكْفُرُوْنَ | : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ | بِخَلْقٍ | : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| يُنَبِّئُكَ | : نبی، انبیائے کرام۔ | جَدِيْدٍ | : جدید، جدت پسند، تجدید عہد۔ |
| مِثْلُ | : مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔ | تَزِرُ، وَازِرَةٌ | : وزیر، وزارت، وزراء۔ |
| خَبِيْرٍ | : خبر، اخبار، مخبر، خبردار، باخبر۔ | اُخْرٰى | : اُخروی زندگی، اول وآخر۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| دُعَآءَكُمْ ج | وَ | لَوْ ① | سَمِعُوْا |
| تمہاری پکار (کو) | اور | اگر (بالفرض) | وہ سب سُن (بھی) لیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا | اسْتَجَابُوْا | لَكُمْ ط | وَ | يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ② | يَكْفُرُوْنَ |
| نہیں | وہ سب جواب دیں گے | تم کو | اور | قیامت کے دن | وہ سب انکار کردیں گے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِشِرْكِكُمْ ③ ط | وَ | لَا يُنَبِّئُكَ | مِثْلُ خَبِيْرٍ ⑭ ع |
| تمہارے شرک کا | اور | نہیں وہ خبر دے گا آپ کو | ایک پوری خبر رکھنے والے کی مانند |

ع 2/7/14 الثلثة

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يٰاَيُّهَا ④ | النَّاسُ | اَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ ⑤ | اِلَى اللّٰهِ ج | وَاللّٰهُ | هُوَ الْغَنِيُّ ⑤ |
| اے | لوگو | تم ہی محتاج ہو | اللہ کی طرف | اور اللہ | وہی بہت بے پروا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْحَمِيْدُ ⑮ | اِنْ | يَّشَاْ | يُذْهِبْكُمْ | وَ | يَاْتِ ⑥ |
| بہت تعریف والا (ہے) | اگر | وہ چاہے | وہ لے جائے تمہیں | اور | وہ لے آئے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِخَلْقٍ جَدِيْدٍ ⑯ ③ ج | وَ | مَا ذٰلِكَ | عَلَى اللّٰهِ | بِعَزِيْزٍ ⑰ ⑦ |
| نئی مخلوق کو | اور | نہیں (ہے) یہ (کام) | اللہ پر | ہرگز مشکل |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | تَزِرُ ② | وَازِرَةٌ ② ⑧ | وِّزْرَ | اُخْرٰى ② ط |
| اور | نہیں | بوجھ اُٹھائے گی | کوئی بوجھ اُٹھانے والی (جان) | بوجھ | (کسی) دوسری (کا) |

## ضروری وضاحت

① لَوْ کا ترجمہ کبھی اگر کبھی کاش ہوتا ہے۔② ة، تا اور ـٰ ی مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی پر کبھی بدلہ کیا جاتا ہے۔④ یا اور اَیُّھَا کا ترجمہ اے ہے اَیُّھَا وہاں آتا ہے جہاں بعد میں اَلْ ہو۔⑤ اَنْتُمْ اور ھُوَ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ یَاْتِ کا ترجمہ وہ آئے ہے لیکن اگر اسکے بعد اسی جملے میں بِ ہو تو ترجمہ وہ لائے ہوتا ہے۔⑦ مَا کے بعد اُسی جملے میں بِ ہو تو تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔⑧ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ اِنْ تَدْعُ مُثْقَلَةٌ | اور اگر کوئی بوجھ سے لدی (جان) بلائے |
| اِلٰی حِمْلِهَا | اپنے بوجھ (اُٹھانے) کی طرف |
| لَا یُحْمَلْ | (تو) نہیں اُٹھایا جائے گا |
| مِنْهُ شَیْءٌ | اُس (بوجھ) میں سے کچھ بھی |
| وَّلَوْ كَانَ ذَا قُرْبٰی ؕ | اور اگر چہ وہ قرابت والا ہی ہو |
| اِنَّمَا تُنْذِرُ الَّذِیْنَ | بے شک آپ صرف (ان لوگوں کو) ڈراتے ہیں جو |
| یَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَیْبِ | اپنے رب سے بِن دیکھے ڈرتے ہیں |
| وَ اَقَامُوا الصَّلٰوةَ ؕ | اور نماز قائم کرتے ہیں، |
| وَمَنْ تَزَكّٰی | اور جو پاک ہو گیا |
| فَاِنَّمَا یَتَزَكّٰی لِنَفْسِهٖ ؕ | تو بیشک صرف وہ اپنے نفس کے لیے پاک ہوتا ہے |
| وَ اِلَی اللّٰهِ الْمَصِیْرُ ﴿18﴾ | اور اللہ کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔ ﴿18﴾ |
| وَمَا یَسْتَوِی الْاَعْمٰی وَ الْبَصِیْرُ ﴿19﴾ | اور نہیں برابر ہوسکتا اندھا اور دیکھنے والا۔ ﴿19﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | تُنْذِرُ | : بشارت وانذار، نذیر۔ |
| تَدْعُ | : دعا، داعی، مدعی، مدعو، دعوت۔ | یَخْشَوْنَ | : خشیت الٰہی۔ |
| مُثْقَلَةٌ | : ثقیل، کشش ثقل، ثقالت۔ | اَقَامُوا | : قائم، قیام، مقیم، اقامت دین۔ |
| اِلٰی | : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | الصَّلٰوةَ | : صوم وصلوٰۃ، مصلّٰی۔ |
| حِمْلِهَا | : حمل، حامل، محمول، حاملہ عورت۔ | تَزَكّٰی | : تزکیہ نفس، زکوٰۃ۔ |
| لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | لِنَفْسِهٖ | : الحمدللہ، لہٰذا/ نفسانفسی، نفوسِ قدسیہ۔ |
| ذَا | : ذوالجلال، ذومعنی، ذومال، ذوالحجہ۔ | یَسْتَوِی | : مساوی، مساوات، خط استواء۔ |
| قُرْبٰی | : قرب، قریب، مقرب، تقرب، قرابت۔ | الْبَصِیْرُ | : سمع وبصر، بصارت، علی وجہ البصیرت۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنْ | تَدْعُ ① | مُثْقَلَةٌ ②①③ | اِلٰى حِمْلِهَا |
| اور | اگر | بلائے | کوئی بوجھ سے لدی ہوئی | اپنے بوجھ (اُٹھانے) کی طرف |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا | يُحْمَلْ ④ | مِنْهُ | شَيْءٌ ③ | وَّ | لَوْ |
| نہیں | وہ اُٹھایا جائے گا | اُس (بوجھ) میں سے | کوئی چیز | اور | اگرچہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَانَ | ذَا قُرْبٰى ؕ | اِنَّمَا ⑤ | تُنْذِرُ |
| وہ ہو | قرابت والا | بے شک صرف | آپ اُن (لوگوں) کو ڈراتے ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | يَخْشَوْنَ | رَبَّهُمْ | بِالْغَيْبِ ⑥ |
| جو | وہ سب ڈرتے ہیں | اپنے رب (سے) | بِن دیکھے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَقَامُوا | الصَّلٰوةَ ؕ ① | وَ | مَنْ ⑦ | تَزَكّٰى ⑧ |
| اور | وہ سب قائم کرتے ہیں | نماز | اور | جو | پاک ہوگیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنَّمَا ⑤ | يَتَزَكّٰى ⑧ | لِنَفْسِهٖ ؕ | وَ | اِلَى اللّٰهِ | الْمَصِيْرُ ﴿18﴾ |
| تو بیشک صرف | وہ پاک ہوتا ہے | اپنے نفس کے لیے | اور | اللہ کی طرف | لوٹ کر جانا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | يَسْتَوِي | الْاَعْمٰى | وَ | الْبَصِيْرُ ﴿19﴾ لا |
| اور | نہیں | وہ برابر ہوسکتا | نابینا | اور | دیکھنے والا |

### ضروری وضاحت

①تَ اور ةَ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔②اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔③ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔④اگر یَ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤اِنَّ کے ساتھ مَا ہو تو اس میں صرف کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥یہاں بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑦مَنْ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون، کس کیا جاتا ہے۔⑧تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَا الظُّلُمٰتُ وَلَا النُّوۡرُ ۙ﴿20﴾ | اور نہ اندھیرے اور نہ روشنی۔ ﴿20﴾ |
| وَلَا الظِّلُّ وَلَا الۡحَرُوۡرُ ۚ﴿21﴾ | اور نہ سایہ اور نہ دھوپ۔ ﴿21﴾ |
| وَمَا يَسۡتَوِى الۡاَحۡيَآءُ وَلَا الۡاَمۡوَاتُ ؕ | اور نہیں برابر ہو سکتے زندے اور نہ مُردے |
| اِنَّ اللّٰهَ يُسۡمِعُ مَنۡ يَّشَآءُ ۚ | بے شک اللہ سُنوا دیتا ہے جسے چاہتا ہے |
| وَمَاۤ اَنۡتَ بِمُسۡمِعٍ | اور آپ ہرگز نہیں سنوانے والے |
| مَّنۡ فِى الۡقُبُوۡرِ ﴿22﴾ | (اُنہیں) جو قبروں میں ہیں۔ ﴿22﴾ |
| اِنۡ اَنۡتَ اِلَّا نَذِيۡرٌ ﴿23﴾ | نہیں ہیں آپ مگر ایک ڈرانے والے۔ ﴿23﴾ |
| اِنَّاۤ اَرۡسَلۡنٰكَ بِالۡحَـقِّ | بے شک ہم نے بھیجا ہے آپ کو حق کے ساتھ |
| بَشِيۡرًا وَّنَذِيۡرًا ؕ | خوشخبری دینے والا اور ڈرانے والا (بنا کر) |
| وَاِنۡ مِّنۡ اُمَّةٍ | اور نہیں ہوئی کوئی اُمّت |
| اِلَّا خَلَا فِيۡهَا نَذِيۡرٌ ﴿24﴾ | مگر (ضرور) گزرا اُس میں ایک ڈرانے والا۔ ﴿24﴾ |
| وَاِنۡ يُّكَذِّبُوۡكَ | اور اگر وہ جھٹلاتے ہیں آپ کو |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| الظُّلُمٰتُ : ظلمت، بحرِ ظلمات میں دوڑا دیئے گھوڑے۔ | الۡقُبُوۡرِ : قبر، قبرستان، قبور، مقبرہ۔ |
| النُّوۡرُ : بدرِ منیر، نور، منور انوار۔ | اِلَّا : اِلَّا ماشاءاللہ، اِلَّا قلیل، اِلَّا یہ کہ۔ |
| الظِّلُّ : ظل ہما، ظلِ الٰہی۔ | نَذِيۡرٌ : بشارت و انذار، نذیر۔ |
| يَسۡتَوِى : مساوی، مساوات، خطِ استوا۔ | اَرۡسَلۡنٰكَ : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| الۡاَحۡيَآءُ : موت و حیات، احیائے سنت۔ | بَشِيۡرًا : بشارت، مبشر، بشیر۔ |
| الۡاَمۡوَاتُ : موت و حیات، سماعِ موتیٰ، میت۔ | مِّنۡ : منجانب، من و عن، من حیث القوم۔ |
| يُسۡمِعُ : سمع و بصر، آلۂ سماعت، محفلِ سماع، سامع۔ | اُمَّةٍ : امت، امم سابقہ، امت محمدیہ۔ |
| يَّشَآءُ : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ | يُّكَذِّبُوۡكَ : کذب بیانی، کذاب، کاذب، تکذیب۔ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | الظُّلُمٰتُ ① | وَ | لَا | النُّوۡرُ ﴿20﴾ | وَ | لَا | الظِّلُّ |
| اور | نہ | اندھیرے | اور | نہ | روشنی | اور | نہ | سایہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | الۡحَرُوۡرُ ﴿21﴾ | وَ | مَا | يَسۡتَوِى | الۡاَحۡيَآءُ |
| اور | نہ | دھوپ | اور | نہیں | وہ برابر ہوسکتے | زندے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | الۡاَمۡوَاتُ | اِنَّ | اللّٰهَ | يُسۡمِعُ | مَنۡ | يَّشَآءُ |
| اور | نہ | مُردے | بے شک | اللہ | وہ سُنوا دیتا ہے | جسے | وہ چاہتا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَآ ② | اَنۡتَ | بِمُسۡمِعٍ ③ | مَّنۡ | فِى الۡقُبُوۡرِ ﴿22﴾ |
| اور | نہیں | آپ | ہرگز سنوانے والے | جو | قبروں میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنۡ ④ | اَنۡتَ | اِلَّا | نَذِيۡرٌ ⑤ ﴿23﴾ | اِنَّاۤ اَرۡسَلۡنٰكَ ⑥ |
| نہیں | آپ | مگر | ایک ڈرانے والے | بے شک ہم نے بھیجا آپ کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِالۡحَقِّ | بَشِيۡرًا | وَّ | نَذِيۡرًا | وَاِنۡ ④ | مِّنۡ اُمَّةٍ ⑦①⑤ |
| حق کے ساتھ | خوشخبری دینے والا | اور | ڈرانے والا | اور نہیں | کوئی اُمّت |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | خَلَا | فِيۡهَا | نَذِيۡرٌ ⑤ ﴿24﴾ | وَ | اِنۡ ④ | يُّكَذِّبُوۡكَ |
| مگر | گزرا | اُس میں | ایک ڈرانے والا | اور | اگر | وہ سب جھٹلاتے ہیں آپ کو |

## ضروری وضاحت

① ات اور ة مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ② بِ سے پہلے اگر مَا آ رہا ہوتو اس بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی، البتہ اس میں تاکید کا مفہوم ہو جاتا ہے اسی لیے ترجمہ ہرگز کیا گیا ہے۔ ③ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہے۔ ④ اِنۡ کا اصل ترجمہ اگر ہے لیکن اگر اسکے بعد اسی جملے میں اِلَّا آ رہا ہوتو اِنۡ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔ ⑤ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑥ اِنَّا کے نَا اور اَرۡسَلۡنَا کے نَا دونوں کا ترجمہ ہم نے کیا گیا ہے۔ ⑦ یہاں مِنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| فَقَدْ كَذَّبَ | تو (یہ کوئی نئی بات نہیں) یقیناً جھٹلایا |
| الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ۚ | (اُن لوگوں نے بھی) جو اِن سے پہلے تھے، |
| جَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ | اُن کے پاس آئے تھے اُن کے رسول |
| بِالْبَيِّنٰتِ وَبِالزُّبُرِ | واضح دلائل کے ساتھ اور صحیفوں کے ساتھ |
| وَبِالْكِتٰبِ الْمُنِيْرِ ﴿25﴾ | اور روشن کتاب کے ساتھ۔ ﴿25﴾ |
| ثُمَّ اَخَذْتُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | پھر میں نے پکڑا (اُن لوگوں کو) جنہوں نے کفر کیا |
| فَكَيْفَ كَانَ نَكِيْرِ ﴿26﴾ ع | تو کیسا (نازل) ہوا میرا عذاب۔ ﴿26﴾ |
| اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ | کیا آپ نے نہیں دیکھا کہ بے شک اللہ نے |
| اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً ۚ | آسمان سے پانی نازل کیا |
| فَاَخْرَجْنَا بِهٖ ثَمَرٰتٍ | پھر ہم نے نکالے اُس کے ذریعے (ایسے) پھل |
| مُّخْتَلِفًا اَلْوَانُهَا ؕ | (کہ) مختلف ہیں اُن کے رنگ |
| وَمِنَ الْجِبَالِ جُدَدٌۢ بِيْضٌ | اور پہاڑوں میں سے کچھ سفید قطعات (گھاٹیاں) ہیں |

ع 3 12 15

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَذَّبَ | کذب بیانی، کذاب، کاذب، تکذیب۔ | تَرَ | رؤیت ہلال، مرئی و غیر مرئی اشیاء۔ |
| قَبْلِهِمْ | قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ | اَنْزَلَ | نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| رُسُلُهُمْ | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | مَآءً | ماء الحیات، ماء اللحم۔ |
| بِالْبَيِّنٰتِ | بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ | فَاَخْرَجْنَا | خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ |
| بِالزُّبُرِ | زبور (وہ صحیفہ جو سیدنا داؤد علیہ السلام پر نازل ہوا)۔ | ثَمَرٰتٍ | ثمر، ثمرات۔ |
| الْمُنِيْرِ | بدرِ منیر، نور، منور انوار۔ | اَلْوَانُهَا | متلون مزاج آدمی۔ |
| اَخَذْتُ | اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ | الْجِبَالِ | جبلِ اُحد، جبلِ رحمت، جبالِ ہمالیہ۔ |
| كَفَرُوْا | کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ | بِيْضٌ | ید بیضا، ابیض۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَقَدْ ① | كَذَّبَ | الَّذِيْنَ | مِنْ قَبْلِهِمْ ج |
| تو یقیناً | جھٹلایا | (اُن لوگوں نے بھی) جو | اِن سے پہلے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جَآءَتْهُمْ ② | رُسُلُهُمْ | بِالْبَيِّنٰتِ ② | وَ | بِالزُّبُرِ |
| اُن کے پاس آئے | اُن کے رسول | واضح دلائل کے ساتھ | اور | صحیفوں کے ساتھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | بِالْكِتٰبِ الْمُنِيْرِ (25) | ثُمَّ | اَخَذْتُ |
| اور | روشن کتاب کے ساتھ | پھر | میں نے پکڑا |

ع 3 12 15

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | فَكَيْفَ | كَانَ ③ | نَكِيْرِ ④ (26) ع |
| (اُن کو) جن | سب نے کفر کیا | تو کیسا | ہوا | (میرا) عذاب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَ | لَمْ | تَرَ | اَنَّ اللّٰهَ | اَنْزَلَ ⑤ | مِنَ السَّمَآءِ |
| کیا | نہیں | آپ نے دیکھا | کہ بے شک اللہ نے | نازل کیا | آسمان سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَآءً ج | فَاَخْرَجْنَا ⑥ | بِهٖ ⑦ | ثَمَرٰتٍ ② | مُّخْتَلِفًا |
| پانی | پھر ہم نے نکالے | اُس کے ذریعے | (ایسے) پھل | (کہ) مختلف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَلْوَانُهَا ط | وَ | مِنَ الْجِبَالِ | جُدَدٌۢ | بِيْضٌ |
| اُن کے رنگ | اور | پہاڑوں میں سے | کچھ قطعات (گھاٹیاں) | سفید |

ضروری وضاحت

① علامتِ قَدْ فعل کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔ ② تْ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ③ کَانَ کا ترجمہ کبھی تھا کبھی ہوا اور ہے بھی کیا جاتا ہے۔ ④ نَكِيْرِ اصل میں نَكِيْرِیْ تھا تخفیف کے لیے یْ گرگئی ہے۔ ⑤ اَنْزَلَ کے شروع میں أَفعل کے معنی میں تبدیلی لانے کے لیے ہے مثلاً: نَزَلَ: اُترا، اَنْزَلَ: اُتارا۔ ⑥ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ⑦ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی بسبب، بوجہ، بذریعہ کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَّحُمۡرٌ مُّخۡتَلِفٌ اَلۡوَانُهَا | اور کچھ سرخ (قطعات) ہیں اُن کے رنگ مختلف ہیں |
| وَغَرَابِيۡبُ سُوۡدٌ ﴿27﴾ | اور کچھ بہت گہرے سیاہ۔ ﴿27﴾ |
| وَمِنَ النَّاسِ وَالدَّوَآبِّ | اور لوگوں میں سے اور جانوروں (میں سے) |
| وَالۡاَنۡعَامِ | اور چوپاؤں (میں سے کچھ ایسے ہیں کہ) |
| مُخۡتَلِفٌ اَلۡوَانُهٗ كَذٰلِكَ ؕ اِنَّمَا | اُنکے رنگ (بھی) اِسی طرح مختلف ہیں، بیشک صرف |
| يَخۡشَى اللّٰهَ مِنۡ عِبَادِهِ الۡعُلَمٰٓؤُا ؕ | علما اللہ سے ڈرتے ہیں اُسکے بندوں میں سے |
| اِنَّ اللّٰهَ عَزِيۡزٌ غَفُوۡرٌ ﴿28﴾ | بیشک اللہ خوب غالب بہت بخشنے والا ہے۔ ﴿28﴾ |
| اِنَّ الَّذِيۡنَ يَتۡلُوۡنَ كِتٰبَ اللّٰهِ | بلاشبہ (وہ لوگ) جو اللہ کی کتاب پڑھتے ہیں |
| وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاَنۡفَقُوۡا | اور اُنہوں نے نماز قائم کی اور اُنہوں نے خرچ کیا |
| مِمَّا رَزَقۡنٰهُمۡ | (اُس) میں سے جو ہم نے اُنہیں رزق دیا |
| سِرًّا وَّعَلَانِيَةً يَّرۡجُوۡنَ | پوشیدہ اور علانیہ وہ اُمید رکھتے ہیں |
| تِجَارَةً لَّنۡ تَبُوۡرَ ۙ ﴿29﴾ | (ایسی) تجارت کی (جو) ہرگز تباہ نہ ہوگی۔ ﴿29﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| حُمۡرٌ | ہلال احمر۔ | يَتۡلُوۡنَ | تلاوت، وحی متلو۔ |
| مُّخۡتَلِفٌ | خلاف، مخالف، اختلاف، مختلف۔ | اَقَامُوا | قائم، قیام، مقیم، قیامت، قوم۔ |
| سُوۡدٌ | حجرِ اسود۔ | الصَّلٰوةَ | صوم وصلوٰۃ، مصلّٰی۔ |
| الۡاَنۡعَامِ | عوام کالانعام | اَنۡفَقُوۡا | نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ |
| كَذٰلِكَ | کماحقہ، کالعدم، عوام کالانعام۔ | سِرًّا | اسرار ورموز، پراسرار، سرنہاں۔ |
| يَخۡشَى | خشیتِ الٰہی۔ | عَلَانِيَةً | علی الاعلان، علانیہ طور پر۔ |
| عِبَادِهِ | عبد، عابد، معبود، عبادت، عباد الرحمن۔ | يَّرۡجُوۡنَ | امید ورجا، بیم ورجا۔ |
| غَفُوۡرٌ | مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ | تِجَارَةً | تاجر، تجارت، اجرت۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | حُمْرٌ ① | مُّخْتَلِفٌ | اَلْوَانُهَا | وَ | غَرَابِيْبُ | سُوْدٌ (27) |
| اور | کچھ سرخ | مختلف | اُن کے رنگ | اور | (کچھ) بہت گہرے | سیاہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مِنَ النَّاسِ | وَ | الدَّوَآبِّ | وَ | الْاَنْعَامِ |
| اور | لوگوں میں سے | اور | جانوروں | اور | چوپائے (کچھ ایسے ہیں کہ) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُخْتَلِفٌ | اَلْوَانُهٗ ② | كَذٰلِكَ ؕ | اِنَّمَا ③ | يَخْشَى ④ | اللّٰهَ |
| مختلف (ہیں) | اُس کے رنگ | اِسی طرح | بیشک صرف | وہ ڈرتے ہیں | اللہ (سے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ عِبَادِهِ | الْعُلَمٰٓؤُا ؕ | اِنَّ ⑤ | اللّٰهَ | عَزِيْزٌ ⑥ | غَفُوْرٌ ⑥ (28) |
| اُسکے بندوں میں سے | علما | بیشک | اللہ | خوب غالب | بہت بخشنے والا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ ⑤ | الَّذِيْنَ | يَتْلُوْنَ | كِتٰبَ اللّٰهِ | وَ | اَقَامُوا |
| بلاشبہ | (وہ لوگ) جو | وہ سب پڑھتے ہیں | اللہ کی کتاب | اور | ان سب نے قائم کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الصَّلٰوةَ ⑦ | وَاَنْفَقُوْا | مِمَّا ⑧ | رَزَقْنٰهُمْ | سِرًّا |
| نماز | اور اُنہوں نے خرچ کیا | (اُس) میں سے جو | ہم نے رزق دیا اُنہیں | پوشیدہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | عَلَانِيَةً ⑦ | يَّرْجُوْنَ | تِجَارَةً ⑦ | لَّنْ تَبُوْرَ ⑦ لا (29) |
| اور | علانیہ | وہ سب اُمید رکھتے ہیں | (ایسی) تجارت (کی) | ہرگز تباہ نہ ہوگی |

**ضروری وضاحت**

① ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔② ہٗ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا یا اپنا کیا جاتا ہے۔③ اِنَّ کے ساتھ مَا ہو تو اس میں صرف کا مفہوم ہوتا ہے۔④ يَخْشٰى فعل واحد مذکر کے لیے ہے سیاق و سباق کی وجہ سے ترجمہ جمع میں کیا گیا ہے۔⑤ اِنَّ اسم کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔⑥ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ خوب اور بہت کیا گیا ہے۔⑦ ةً اور ۃ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑧ مِمَّا دراصل مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| لِيُوَفِّيَهُمْ اُجُوْرَهُمْ | تا کہ وہ اُنہیں پورے پورے دے اُن کے اجر |
| وَيَزِيْدَهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ ؕ | اور وہ (کچھ) زیادہ (بھی) دے اُنہیں اپنے فضل سے |
| اِنَّهٗ غَفُوْرٌ شَكُوْرٌ ﴿30﴾ | بلاشبہ وہ بہت بخشنے والا نہایت قدردان ہے۔ ﴿30﴾ |
| وَالَّذِيْۤ اَوْحَيْنَاۤ اِلَيْكَ مِنَ الْكِتٰبِ | اور جو کتاب ہم نے آپ کی طرف وحی کی ہے |
| هُوَ الْحَقُّ مُصَدِّقًا | وہی برحق ہے تصدیق کرنے والی ہے |
| لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ ؕ | (اُس) کی جو اُس سے پہلے ہے |
| اِنَّ اللّٰهَ بِعِبَادِهٖ | بے شک اللہ اپنے بندوں کی |
| لَخَبِيْرٌۢ بَصِيْرٌ ﴿31﴾ | یقیناً پوری خبر رکھنے والا خوب دیکھنے والا ہے۔ ﴿31﴾ |
| ثُمَّ اَوْرَثْنَا الْكِتٰبَ | پھر ہم نے وارث بنایا (اس) کتاب کا |
| الَّذِيْنَ اصْطَفَيْنَا مِنْ عِبَادِنَا ۚ | (اُنکو) جنہیں ہم نے چُن لیا اپنے بندوں میں سے |
| فَمِنْهُمْ ظَالِمٌ لِّنَفْسِهٖ ۚ | پھر اُن میں سے کوئی (تو) اپنے آپ پر ظلم کرنے والا ہے |
| وَمِنْهُمْ مُّقْتَصِدٌ ۚ | اور اُن میں کوئی میانہ رَو ہے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

لِيُوَفِّيَهُمْ : وفا، ایفائے عہد، وفادار۔
يَزِيْدَهُمْ : زیادہ، مزید، زائد۔
فَضْلِهٖ : فضل، فضیلت، فاضل، افضل۔
غَفُوْرٌ : مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔
شَكُوْرٌ : شکر، شاکر، اظہارِ تشکر، شکرگزار۔
اَوْحَيْنَاۤ : وحی، وحی متلو، وحی الٰہی۔
مُصَدِّقًا : تصدیق، مصدقہ۔
بَيْنَ : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔
يَدَيْهِ : ید بیضا، ید طولیٰ، رفع الیدین۔
بِعِبَادِهٖ : عبد، عابد، معبود، عبادت، عباد الرحمن۔
لَخَبِيْرٌ : خبر، اخبار، مخبر، خبردار، باخبر، خبیر۔
بَصِيْرٌ : سمع و بصر، بصارت، علیٰ وجہ البصیرت۔
اَوْرَثْنَا : وارث، وراثت، ورثا۔
اصْطَفَيْنَا : مصطفیٰ، نظامِ مصطفوی۔
لِّنَفْسِهٖ : نفس، نفسانفسی، نفوسِ قدسیہ۔
مُّقْتَصِدٌ : اقتصادیات۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِيُوَفِّيَهُمْ ①② | اُجُوْرَهُمْ ② | وَ | يَزِيْدَهُمْ ② |
| تاکہ وہ پورے پورے دے اُنہیں | اُن کے اجر | اور | وہ زیادہ دے اُنہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّنْ فَضْلِهٖ ؕ | اِنَّهٗ | غَفُوْرٌ | شَكُوْرٌ (30) | وَ | الَّذِيْٓ |
| اپنے فضل سے | بلاشبہ وہ | بہت بخشنے والا | نہایت قدردان | اور | جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَوْحَيْنَآ | اِلَيْكَ | مِنَ الْكِتٰبِ | هُوَ الْحَقُّ ③ | مُصَدِّقًا ④⑤ |
| ہم نے وحی کی | آپکی طرف | کتاب سے | وہی برحق (ہے) | تصدیق کرنے والی (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِّمَا ⑥ | بَيْنَ يَدَيْهِ ؕ | اِنَّ | اللّٰهَ | بِعِبَادِهٖ |
| (اُس) کی جو | اُس کے دونوں ہاتھوں کے درمیان (یعنی پہلے) | بیشک | اللہ | اپنے بندوں کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَخَبِيْرٌۢ ⑦ | بَصِيْرٌ (31) | ثُمَّ | اَوْرَثْنَا | الْكِتٰبَ |
| یقیناً پوری خبر رکھنے والا | خوب دیکھنے والا ہے | پھر | ہم نے وارث بنایا | کتاب (کا) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | اصْطَفَيْنَا | مِنْ عِبَادِنَا ۚ | فَمِنْهُمْ |
| جنہیں | ہم نے چُن لیا | اپنے بندوں میں سے | پھر اُن میں سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ظَالِمٌ | لِّنَفْسِهٖ ۚ ⑥ | وَ | مِنْهُمْ | مُّقْتَصِدٌ ۚ ④ |
| کوئی ظلم کرنے والا (ہے) | اپنے آپ پر | اور | اُن میں سے | میانہ روی اختیار کرنے والا (ہے) |

### ضروری وضاحت

① فعل کے شروع میں لِ کا ترجمہ کبھی تاکہ اور کبھی چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔② فعل کے آخر میں هُمْ کا ترجمہ اُنہیں اور اسم کے آخر میں انکا یا اپنا کیا جاتا ہے۔③ هُوَ کے بعد اَلْ میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔④ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ مُصَدِّقًا مذکر کے لیے ہے کیونکہ اسکا تعلق کتاب سے ہے جو کہ اردو میں مؤنث ہے اس لیے ترجمہ مؤنث میں کیا گیا ہے۔⑥ اسم کے شروع میں لِ کا ترجمہ کے لیے، کا، کی اور کبھی پر کیا جاتا ہے۔⑦ لَ تاکید کی علامت ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمِنۡهُمۡ سَابِقٌۢ | اور اُن میں سے کوئی آگے نکل جانے والا ہے |
| بِالۡخَيۡرٰتِ بِاِذۡنِ اللّٰهِ ؕ | نیکیوں میں اللہ کے حکم سے |
| ذٰلِكَ هُوَ الۡفَضۡلُ الۡكَبِيۡرُ ؕ ﴿32﴾ | یہ ہی بہت بڑا فضل ہے۔ ﴿32﴾ |
| جَنّٰتُ عَدۡنٍ يَّدۡخُلُوۡنَهَا | ہمیشگی کے باغات ہیں وہ داخل ہوں گے اُن میں |
| يُحَلَّوۡنَ فِيۡهَا مِنۡ اَسَاوِرَ مِنۡ ذَهَبٍ | وہ پہنائے جائیں گے اُن میں سونے کے کنگن |
| وَّلُـؤۡلُـؤًا ۚ وَلِبَاسُهُمۡ فِيۡهَا حَرِيۡرٌ ﴿33﴾ | اور موتی، اور اُن کا لباس اُن میں ریشم ہوگا۔ ﴿33﴾ |
| وَقَالُوا الۡحَمۡدُ لِلّٰهِ الَّذِىۡۤ | اور وہ کہیں گے سب تعریف (اس) اللہ کی ہے جس نے |
| اَذۡهَبَ عَنَّا الۡحَزَنَ ؕ اِنَّ رَبَّنَا | ہم سے غم دور کر دیا بے شک ہمارا رب |
| لَغَفُوۡرٌ شَكُوۡرُ ۙ ﴿34﴾ | یقیناً بہت بخشنے والا نہایت قدردان ہے۔ ﴿34﴾ |
| الَّذِىۡۤ اَحَلَّنَا | جس نے ہمیں اُتارا |
| دَارَ الۡمُقَامَةِ مِنۡ فَضۡلِهٖ ۚ | ہمیشہ رہنے کے گھر میں اپنے فضل سے |
| لَا يَمَسُّنَا فِيۡهَا نَصَبٌ | نہیں پہنچتی ہمیں اُس میں کوئی تکلیف |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَابِقٌۢ | : سبقت، سابقہ، حسب سابق۔ | حَرِيۡرٌ | : حریر و ریشم۔ |
| بِالۡخَيۡرٰتِ | : خیر، خیریت، خیر خواہی، صبح بخیر، صدقہ و خیرات۔ | قَالُوا | : قول، قائل، مقولہ، اقوال زرّیں۔ |
| بِاِذۡنِ | : اذن عام، باذن اللہ، اذن الٰہی۔ | الۡحَزَنَ | : حزن و ملال، عام الحزن۔ |
| الۡفَضۡلُ | : فضل، فضیلت، فاضل، افضل۔ | لَغَفُوۡرٌ | : مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ |
| الۡكَبِيۡرُ | : کبیر، اکبر، تکبر، متکبر۔ | شَكُوۡرُ | : شکر، شاکر، اظہار تشکر، شکر گزار۔ |
| يَّدۡخُلُوۡنَهَا | : داخل، دخول، مداخلت، وزیر داخلہ۔ | دَارَ | : دار فانی، دار الکتب، دیار غیر۔ |
| لِبَاسُهُمۡ | : لباس، ملبوسات، ملبوس۔ | الۡمُقَامَةِ | : اقامت، مقیم، اقامت گاہ، قائم مقام۔ |
| فِيۡهَا | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | يَمَسُّنَا | : مس، مساس۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَجَعَلَنِیْ ① | مِنَ الْمُکْرَمِیْنَ ﴿27﴾ | وَمَآ | اَنْزَلْنَا | عَلٰی قَوْمِهٖ |
| اور اس نے بنایا مجھے | معزز لوگوں میں سے | اور نہیں | ہم نے اتارا | اس کی قوم پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنْۢ بَعْدِهٖ ② | مِنْ جُنْدٍ ② | مِّنَ السَّمَآءِ | وَمَا | كُنَّا | مُنْزِلِيْنَ ③ ﴿28﴾ |
| اس کے بعد | کوئی لشکر | آسمان سے | اور نہ | تھے ہم | اُتارنے والے (ہی) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ ④ | كَانَتْ ⑤ | اِلَّا | صَيْحَةً وَّاحِدَةً ⑤ | فَاِذَا ⑥ | هُمْ |
| نہیں | تھی | مگر | ایک چیخ | پس اچانک | وہ سب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| خٰمِدُوْنَ ﴿29﴾ | يٰحَسْرَةً ⑤ | عَلَى الْعِبَادِ ج | مَا | يَاْتِيْهِمْ |
| سب بجھے ہوئے (تھے) | ہائے افسوس | (ان) بندوں پر | (کہ) نہیں | وہ آتا رہا ان کے پاس |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنْ رَّسُوْلٍ ② | اِلَّا | كَانُوْا | بِهٖ | يَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿30﴾ |
| کوئی رسول | مگر | تھے وہ سب | اسکے ساتھ | وہ سب استہزاء کرتے رہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَلَمْ | يَرَوْا ⑦ | كَمْ | اَهْلَكْنَا | قَبْلَهُمْ |
| کیا نہیں | اُن سب نے دیکھا (کہ) | کتنی | ہم نے ہلاک کر دیں | ان سے پہلے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِّنَ الْقُرُوْنِ ② | اَنَّهُمْ | اِلَيْهِمْ | لَا يَرْجِعُوْنَ ط ﴿31﴾ |
| اُمتیں | کہ بے شک وہ | ان کی طرف | نہیں وہ سب لوٹیں گے |

وقف غفران

### ضروری وضاحت

① فعل کے ساتھ اگر یْ لگانی ہو تو درمیان میں نِ کا لانا ضروری ہوتا ہے۔ ② یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ③ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ④ اِنْ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا آ رہا ہو تو اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔ ⑤ تْ فعل کے آخر میں اور ۃ اسم کے آخر میں مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑥ اِذَا کا ترجمہ جب یا اچانک اور اِذًا کا ترجمہ تب ہوتا ہے۔ ⑦ لَمْ کے بعد علامت یَ کا ترجمہ عموماً اُس یا اُن کیا جاتا ہے۔

عٍ 2 20 1

| | |
|---|---|
| وَاِنۡ كُلٌّ لَّمَّا جَمِيۡعٌ | اور نہیں ہے کوئی مگر سب کے سب |
| لَّدَيۡنَا مُحۡضَرُوۡنَ (32) | ہمارے پاس حاضر کیے جانے والے ہیں۔ (32) |
| وَاٰيَةٌ لَّهُمُ الۡاَرۡضُ الۡمَيۡتَةُ ۖۚ | اور ایک نشانی ان کے لیے مردہ زمین ہے |
| اَحۡيَيۡنٰهَا وَاَخۡرَجۡنَا مِنۡهَا | ہم نے زندہ کر دیا اسے اور ہم نے نکالا اس سے |
| حَبًّا فَمِنۡهُ يَاۡكُلُوۡنَ (33) | دانہ (یعنی اناج) تو اس میں سے وہ کھاتے ہیں۔ (33) |
| وَجَعَلۡنَا فِيۡهَا جَنّٰتٍ | اور ہم نے بنائے اس میں کئی باغ |
| مِّنۡ نَّخِيۡلٍ وَّاَعۡنَابٍ | کھجوروں اور انگوروں سے |
| وَّفَجَّرۡنَا فِيۡهَا مِنَ الۡعُيُوۡنِ (34) ۙ | اور ہم نے پھاڑ نکالے (جاری کیے) ان میں چشمے۔ (34) ۙ |
| لِيَاۡكُلُوۡا مِنۡ ثَمَرِهٖ ۙ | تاکہ وہ کھائیں اس کے پھل سے |
| وَمَا عَمِلَتۡهُ اَيۡدِيۡهِمۡ ؕ | حالانکہ نہیں بنایا اسے ان کے ہاتھوں نے |
| اَفَلَا يَشۡكُرُوۡنَ (35) | تو (بھلا) کیا وہ شکر نہیں کرتے۔ (35) |
| سُبۡحٰنَ الَّذِيۡ | پاک ہے وہ (ذات) جس نے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| كُلٌّ | کل نمبر، کل کائنات، کل تعداد۔ | فَمِنۡهُ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| جَمِيۡعٌ | جمع، جامع، مجمع، جماعت، اجتماع۔ | يَاۡكُلُوۡنَ | اکل وشرب، ماکولات ومشروبات۔ |
| مُحۡضَرُوۡنَ | حاضر، حاضری، استحضار۔ | نَّخِيۡلٍ | نخلستان۔ |
| الۡاَرۡضُ | ارض وسما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ | ثَمَرِهٖ | ثمر، ثمرات۔ |
| الۡمَيۡتَةُ | موت وحیات، میت۔ | عَمِلَتۡهُ | عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |
| اَحۡيَيۡنٰهَا | حیات، احیائے سنت، حیات جاوداں۔ | اَيۡدِيۡهِمۡ | ید بیضا، ید طولیٰ، رفع الیدین۔ |
| اَخۡرَجۡنَا | خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ | يَشۡكُرُوۡنَ | شکر، شاکر، اظہار تشکر، شکر گزار۔ |
| حَبًّا | حبہ حبہ پائی پائی۔ حبِّ کبد نوشادری۔ | سُبۡحٰنَ | تسبیح، تسبیحات، سبحان اللہ۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنۡ ① | کُلٌّ | لَّمَّا ② | جَمِیۡعٌ | لَّدَیۡنَا |
| اور | نہیں | کوئی | مگر | سب کے سب | ہمارے پاس |

ع 2 20 1

| | | | |
|---|---|---|---|
| مُحۡضَرُوۡنَ ③ ﴿32﴾ ع | وَاٰیَۃٌ ④ | لَّهُمُ | الۡاَرۡضُ الۡمَیۡتَۃُ ④ ۚۖ |
| سب حاضر کیے جانے والے | اور ایک نشانی | ان کے لیے | مردہ زمین (ہے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَحۡیَیۡنٰهَا ⑤ | وَ | اَخۡرَجۡنَا ⑤ | مِنۡهَا | حَبًّا | فَمِنۡهُ |
| ہم نے زندہ کر دیا اسے | اور | ہم نے نکالا | اس سے | دانہ (یعنی اناج) | تو اس میں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یَاۡکُلُوۡنَ ﴿33﴾ | وَ | جَعَلۡنَا ⑤ | فِیۡهَا | جَنّٰتٍ ④ | مِّنۡ نَّخِیۡلٍ |
| وہ سب کھاتے ہیں | اور | ہم نے بنائے | اس میں | کئی باغ | کھجوروں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | اَعۡنَابٍ | وَّ | فَجَّرۡنَا ⑤ | فِیۡهَا ⑥ | مِنَ الۡعُیُوۡنِ ⑦ ﴿34﴾ لا |
| اور | انگوروں (سے) | اور | ہم نے پھاڑ نکالے (جاری کیے) | ان میں | چشمے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِیَاۡکُلُوۡا | مِنۡ ثَمَرِهٖ ۙ | وَ | مَا | عَمِلَتۡهُ ④ | اَیۡدِیۡهِمۡ ؕ |
| تاکہ وہ سب کھائیں | اس کے پھل سے | حالانکہ | نہیں | بنایا اسے | ان کے ہاتھوں نے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَفَلَا | یَشۡکُرُوۡنَ ﴿35﴾ | سُبۡحٰنَ | الَّذِیۡ |
| تو (بھلا) کیا نہیں | وہ سب شکر کرتے | پاک (ہے) | (وہ ذات) جس نے |

### ضروری وضاحت

① اِنۡ کا اصل ترجمہ اگر ہوتا ہے اگر اس کے بعد اِلَّا ہو تو ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔② لَمَّا کا اصل ترجمہ جب ہوتا ہے یہاں لَمَّا اِلَّا کے معنی میں ہے۔③ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جانے والا کا مفہوم ہوتا ہے۔④ ۃ، ات اور تٌ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑤ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔⑥ هَا واحد مؤنث کی علامت ہے کبھی جمع کے لیے بھی آجاتی ہے۔⑦ یہاں مِنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا | جوڑے پیدا کیے وہ سب کے سب |
| مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ | ان میں سے (بھی) جو اگاتی ہے زمین اور خود ان سے |
| وَمِمَّا لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿36﴾ | اور ان چیزوں سے جنہیں وہ نہیں جانتے۔ ﴿36﴾ |
| وَاٰيَةٌ لَّهُمُ الَّيْلُ ۚۖ | اور ایک نشانی ان کے لیے رات ہے (کہ) |
| نَسْلَخُ مِنْهُ النَّهَارَ فَاِذَا هُمْ | ہم کھینچ لیتے ہیں اس میں سے دن کو تو اچانک وہ |
| مُّظْلِمُوْنَ ﴿37﴾ لا | اندھیرے میں رہ جانے والے ہوتے ہیں۔ ﴿37﴾ |
| وَالشَّمْسُ تَجْرِيْ لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا ۭ | اور سورج چل رہا ہے اپنے مقرر راستے پر |
| ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ | یہ (مقرر کیا ہوا) اندازہ ہے |
| الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ﴿38﴾ ط | نہایت غالب خوب جاننے والے کا۔ ﴿38﴾ |
| وَالْقَمَرَ قَدَّرْنٰهُ مَنَازِلَ | اور چاند ہم نے مقرر کر دیں ہیں اس کی منزلیں |
| حَتّٰى عَادَ | یہاں تک کہ (گھٹتے گھٹتے) وہ دوبارہ ہو جاتا ہے |
| كَالْعُرْجُوْنِ الْقَدِيْمِ ﴿39﴾ | پرانی کھجور کی ٹیڑھی ٹہنی کی طرح۔ ﴿39﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| خَلَقَ | خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | لِمُسْتَقَرٍّ | مستقر، قرارگاہ (چھاونی)۔ |
| الْاَزْوَاجَ | زوجہ، زوجیت، ازدواجی زندگی۔ | تَقْدِيْرُ | مقدار، بقدرِ ضرور، تقدیر۔ |
| تُنْۢبِتُ | نباتات و جمادات۔ | الْعَلِيْمِ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| الْاَرْضُ | ارض و سماء، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ | مَنَازِلَ | منزل، منازل۔ |
| اَنْفُسِهِمْ | نفس، نفسا نفسی، نفوسِ قدسیہ۔ | حَتّٰى | حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ |
| الَّيْلُ | لیل و نہار، لیلۃ القدر۔ | عَادَ | اعادہ، عود کر آنا۔ |
| مُّظْلِمُوْنَ | ظلمت، بحرِ ظلمات۔ | كَالْعُرْجُوْنِ | کماحقہ، کالعدم، عوام کالانعام۔ |
| تَجْرِيْ | جاری، اجرا۔ | الْقَدِيْمِ | آثار قدیمہ، جدید و قدیم۔ |

| خَلَقَ | الْاَزْوَاجَ ① | كُلَّهَا | مِمَّا ② | تُنْۢبِتُ ③ | الْاَرْضُ |
|---|---|---|---|---|---|
| پیدا کیے | جوڑے | وہ سب | (ان) میں سے (بھی) جو | اُگاتی ہے | زمین |

| وَ | مِنْ اَنْفُسِهِمْ | وَ | مِمَّا ② | لَا يَعْلَمُوْنَ (36) |
|---|---|---|---|---|
| اور | خود ان سے | اور | (ان چیزوں) سے جنہیں | نہیں وہ سب جانتے |

| وَ | اٰيَةٌ ③④ | لَّهُمُ | الَّيْلُ ۚۖ | نَسْلَخُ | مِنْهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | ایک نشانی | ان کے لیے | رات (ہے) | (کہ) ہم کھینچ لیتے ہیں | اس میں سے |

| النَّهَارَ | فَاِذَا ⑤ | هُمْ | مُّظْلِمُوْنَ ۙ (37) | وَ |
|---|---|---|---|---|
| دن کو | تو اچانک | وہ سب | سب اندھیرے میں رہ جانے والے (ہوتے ہیں) | اور |

| الشَّمْسُ | تَجْرِيْ ③ | لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا ؕ ⑥ | ذٰلِكَ ⑦ | تَقْدِيْرُ |
|---|---|---|---|---|
| سورج | چل رہا ہے | اپنے مقرر راستے پر | یہ | اندازہ ہے |

| الْعَزِيْزِ ⑧ | الْعَلِيْمِ ؕ ⑧ (38) | وَالْقَمَرَ | قَدَّرْنٰهُ | مَنَازِلَ |
|---|---|---|---|---|
| نہایت غالب | خوب جاننے والے کا | اور چاند | ہم نے مقرر کر دیں ہیں اس کی | منزلیں |

| حَتّٰى | عَادَ | كَالْعُرْجُوْنِ | الْقَدِيْمِ (39) |
|---|---|---|---|
| یہاں تک کہ | وہ دوبارہ ہو جاتا ہے | کھجور کی ٹیڑھی ٹہنی کی طرح | پرانی |

**ضروری وضاحت**

① فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ② مِمَّا دراصل مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔ ③ علامت تـ اور ۃ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ④ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑤ اِذَا کا ترجمہ کبھی جب اور کبھی اچانک ہوتا ہے۔ ⑥ لَهَا میں لَ اور هَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اپنے کیا گیا ہے۔ ⑦ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے ضرورتاً کبھی یہ بھی کر دیا جاتا ہے۔ ⑧ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| لَا الشَّمْسُ يَنْۢبَغِيْ لَهَآ | نہ سورج، لائق ہے اسکے لیے (یعنی سورج کے لیے ممکن نہیں) |
| اَنْ تُدْرِكَ الْقَمَرَ | کہ وہ جا پکڑے چاند کو |
| وَلَا الَّيْلُ سَابِقُ النَّهَارِ ؕ | اور نہ رات پہل کرنے والی ہے دن سے |
| وَكُلٌّ فِيْ فَلَكٍ يَّسْبَحُوْنَ ﴿40﴾ | اور سب (اپنے اپنے) مدار میں تیرتے پھرتے ہیں۔ ﴿40﴾ |
| وَاٰيَةٌ لَّهُمْ اَنَّا حَمَلْنَا | اور ایک نشانی انکے لیے (یہ ہے) کہ بیشک ہم نے سوار کیا |
| ذُرِّيَّتَهُمْ فِي الْفُلْكِ الْمَشْحُوْنِ ﴿41﴾ ۙ | ان کی اولاد کو بھری کشتی میں۔ ﴿41﴾ |
| وَخَلَقْنَا لَهُمْ مِّنْ مِّثْلِهٖ | اور ہم نے پیدا کیں انکے لیے اسکی مثل (اور سواریاں) |
| مَا يَرْكَبُوْنَ ﴿42﴾ | جن پر وہ سوار ہوتے ہیں۔ ﴿42﴾ |
| وَ اِنْ نَّشَاْ نُغْرِقْهُمْ | اور اگر ہم چاہیں (تو) ہم غرق کر دیں انہیں |
| فَلَا صَرِيْخَ لَهُمْ | پھر نہ کوئی ان کا فریاد رس ہوگا |
| وَلَا هُمْ يُنْقَذُوْنَ ﴿43﴾ ۙ | اور نہ وہ چھڑائے جائیں گے۔ ﴿43﴾ |
| اِلَّا رَحْمَةً مِّنَّا | مگر ہماری طرف سے رحمت سے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | خَلَقْنَا | : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| الشَّمْسُ | : شمس وقمر، نظام شمسی، شمسی توانائی۔ | مِّثْلِهٖ | : مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔ |
| الَّيْلُ | : لیل ونہار، لیلۃ القدر۔ | مَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |
| سَابِقُ | : سبقت، سابقہ، حسب سابق۔ | نَّشَاْ | : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |
| النَّهَارِ | : نہارمنہ، لیل ونہار۔ | نُغْرِقْهُمْ | : غرق، غرقاب، مستغرق۔ |
| حَمَلْنَا | : حمل، حامل، محمول، حاملہ عورت۔ | اِلَّا | : اِلَّا ماشاءاللہ، اِلَّا قلیل، اِلَّا یہ کہ۔ |
| ذُرِّيَّتَهُمْ | : ذریت آدم، ذریت ابلیس۔ | رَحْمَةً | : رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ |
| فِيْ | : فی الحال، اظہار مافی الضمیر، فی الحقیقت۔ | مِّنَّا | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا الشَّمۡسُ | يَنۡۢبَغِيۡ ① | لَهَآ | اَنۡ | تُدۡرِكَ ② | الۡقَمَرَ | وَ |
| نہ سورج | لائق ہے | اس کے لیے | کہ | وہ جا پکڑے | چاند (کو) | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا الَّيۡلُ | سَابِقُ ③ | النَّهَارِ ؕ | وَ | كُلٌّ | فِيۡ فَلَكٍ |
| نہ رات | پہل کرنے والی ہے | دن سے | اور | سب | مدار میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَّسۡبَحُوۡنَ (40) | وَ | اٰيَةٌ ② | لَّهُمۡ | اَنَّا ④ |
| وہ سب تیرتے پھرتے ہیں | اور | ایک نشانی | ان کے لیے | (یہ ہے) کہ بے شک ہم نے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| حَمَلۡنَا | ذُرِّيَّتَهُمۡ | فِي الۡفُلۡكِ الۡمَشۡحُوۡنِ ۙ (41) | وَ خَلَقۡنَا |
| ہم نے سوار کیا | ان کی اولاد (کو) | بھری کشتی میں | اور ہم نے پیدا کیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَهُمۡ | مِّنۡ مِّثۡلِهٖ | مَا | يَرۡكَبُوۡنَ (42) | وَاِنۡ |
| ان کے لیے | اسکی مثل سے | جن (پر) | وہ سب سوار ہوتے ہیں | اور اگر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نَّشَاۡ | نُغۡرِقۡهُمۡ | فَلَا صَرِيۡخَ ⑤ | لَهُمۡ | وَلَا |
| ہم چاہیں | ہم غرق کردیں انہیں | پھر نہ کوئی فریاد رس ہوگا | ان کا | اور نہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| هُمۡ يُنۡقَذُوۡنَ ⑥⑦ ۙ (43) | اِلَّا | رَحۡمَةً ② | مِّنَّا |
| وہ سب چھڑائے جائیں گے | مگر | رحمت | ہماری طرف سے |

## ضروری وضاحت

① یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ② ت اور ۃ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ③ سَابِقُ مذکر ہے اور اسکا تعلق
الَّيۡلُ سے ہے جو اُردو زبان میں مؤنث ہے، اس لیے ترجمہ مؤنث میں کیا گیا ہے۔ ④ اَنَّا دراصل اَنَّ + نَا کا مجموعہ ہے،
تخفیف کے لیے ایک نون گرا ہوا ہے۔ ⑤ لَا کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہو ترجمہ کوئی نہیں کیا جاتا ہے۔ ⑥ هُمۡ اور یہ دونوں کا ملا
کر ترجمہ وہ کیا گیا ہے۔ ⑦ اگر ت پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمَتَاعًا اِلٰى حِيْنٍ ﴿44﴾ | اور ایک مدت تک فائدہ پہنچانے کی وجہ سے۔ ﴿44﴾ |
| وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ اتَّقُوْا | اور جب ان سے کہا جائے تم بچو (اس عذاب سے) |
| مَا بَيْنَ اَيْدِيْكُمْ وَمَا خَلْفَكُمْ | جو تمہارے سامنے ہے اور جو تمہارے پیچھے ہے |
| لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿45﴾ | تاکہ تم پر رحم کیا جائے۔ ﴿45﴾ |
| وَمَا تَاْتِيْهِمْ مِّنْ اٰيَةٍ | اور نہیں آتی ان کے پاس کوئی نشانی |
| مِّنْ اٰيٰتِ رَبِّهِمْ | ان کے رب کی نشانیوں میں سے |
| اِلَّا كَانُوْا عَنْهَا مُعْرِضِيْنَ ﴿46﴾ | مگر وہ (ہمیشہ) ہوتے ہیں ان سے منہ پھیرنے والے۔ ﴿46﴾ |
| وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ اَنْفِقُوْا | اور جب ان سے کہا جائے (کہ) خرچ کرو |
| مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ ۙ | اس میں سے جو اللہ نے تمہیں رزق دیا ہے |
| قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | (تو) کہتے ہیں وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا |
| لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنُطْعِمُ | (ان) سے جو ایمان لائے کیا ہم کھلائیں (اُسے) |
| مَنْ لَّوْ يَشَآءُ اللّٰهُ اَطْعَمَهٗٓ ۖ | جسے اگر اللہ چاہتا کھلا دیتا اسے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَتَاعًا | متاعِ کارواں، مال ومتاع۔ | اِلَّا | اِلَّا ماشاءاللہ، اِلَّا قلیل، اِلَّا یہ کہ۔ |
| اِلٰى | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | مُعْرِضِيْنَ | اعراض کرنا۔ |
| قِيْلَ | قول، قائل، مقولہ، اقوالِ زرّیں۔ | اَنْفِقُوْا | نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ |
| اتَّقُوْا | تقویٰ، متقی۔ | رَزَقَكُمُ | رزق، رزّاق، رازق۔ |
| بَيْنَ | بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ | كَفَرُوْا | کفر، کافر، کفار، کفارِ مکہ۔ |
| اَيْدِيْكُمْ | ید بیضا، یدطولیٰ، رفع الیدین۔ | اٰمَنُوْٓا | ایمان، مومن، امن۔ |
| خَلْفَكُمْ | خلیفہ، خلافت، ناخلف۔ | نُطْعِمُ | قیام وطعام، بعد از طعام۔ |
| تُرْحَمُوْنَ | رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ | يَشَآءُ | ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیتِ الٰہی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَمَتَاعًا | اِلٰى حِيْنٍ (44) ① | وَاِذَا | قِيْلَ | لَهُمْ |
| اور فائدہ پہنچانے کی وجہ سے | ایک مدت تک | اور جب | کہا جائے | ان سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اتَّقُوْا | مَا | بَيْنَ اَيْدِيْكُمْ | وَمَا | خَلْفَكُمْ |
| تم سب بچو | جو | تمہارے ہاتھوں کے درمیان (یعنی سامنے) | اور جو | تمہارے پیچھے (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَعَلَّكُمْ | تُرْحَمُوْنَ (45) | وَمَا | تَاْتِيْهِمْ ② | مِّنْ اٰيَةٍ ① |
| تا کہ تم | تم سب پر رحم کیا جائے | اور نہیں | آتی ان کے پاس | کوئی نشانی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنْ اٰيٰتِ رَبِّهِمْ | اِلَّا | كَانُوْا | عَنْهَا | مُعْرِضِيْنَ ③ (46) |
| انکے رب کی نشانیوں میں سے | مگر | وہ سب (ہمیشہ) ہوتے ہیں | ان سے | سب منہ پھیرنے والے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاِذَا ④ | قِيْلَ | لَهُمْ ⑤ | اَنْفِقُوْا | مِمَّا | رَزَقَكُمُ اللّٰهُ ۙ |
| اور جب | کہا جائے | ان سے | تم سب خرچ کرو | (اس) میں سے جو | رزق دیا ہے تمہیں اللہ نے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَالَ ⑥ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | لِلَّذِيْنَ | اٰمَنُوْٓا |
| (تو) کہتے ہیں | (وہ لوگ) جن | سب نے کفر کیا | (ان) سے جو | سب ایمان لائے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَ | نُطْعِمُ | مَنْ | لَّوْ | يَشَآءُ | اللّٰهُ | اَطْعَمَهٗٓ ⑦ ۖ |
| کیا | ہم کھلائیں (اُسے) | جسے | اگر | وہ چاہتا | اللہ | (تو) کھلا دیتا اُسے |

### ضروری وضاحت

① ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ ایک یا کوئی کیا گیا ہے۔② علامت تَ مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔④ اِذَا کا ترجمہ کبھی جب اور کبھی اچانک ہوتا ہے۔⑤ لَهُمْ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ کیا گیا ہے۔⑥ قَالَ فعل ماضی ہے اس کا ضرورتاً مستقبل میں ترجمہ کیا گیا ہے۔⑦ فعل کے ساتھ اگر علامت ہٗ آئے تو ترجمہ اسے کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنۡ اَنۡتُمۡ اِلَّا فِىۡ ضَلٰلٍ مُّبِيۡنٍ ﴿47﴾ | نہیں (ہو) تم مگر واضح گمراہی میں ۔ ﴿47﴾ |
| وَيَقُوۡلُوۡنَ مَتٰى هٰذَا الۡوَعۡدُ | اور وہ کہتے ہیں کب (پورا ہوگا) یہ وعدہ |
| اِنۡ كُنۡتُمۡ صٰدِقِيۡنَ ﴿48﴾ مَا يَنۡظُرُوۡنَ | اگر ہو تم سچے ۔ ﴿48﴾ نہیں وہ انتظار کر رہے |
| اِلَّا صَيۡحَةً وَّاحِدَةً تَاۡخُذُهُمۡ | مگر ایک زوردار آواز (چیخ) کا (جو) انہیں آپکڑے گی |
| وَهُمۡ يَخِصِّمُوۡنَ ﴿49﴾ | جبکہ وہ (آپس میں) جھگڑ رہے ہوں گے ۔ ﴿49﴾ |
| فَلَا يَسۡتَطِيۡعُوۡنَ تَوۡصِيَةً وَّلَاۤ | پھر نہ وہ طاقت رکھیں گے کسی وصیت کی اور نہ |
| اِلٰٓى اَهۡلِهِمۡ يَرۡجِعُوۡنَ ﴿50﴾ ع | اپنے گھر والوں کی طرف وہ واپس جا سکیں گے ۔ ﴿50﴾ |
| وَنُفِخَ فِى الصُّوۡرِ | اور صور میں پھونکا جائے گا |
| فَاِذَا هُمۡ مِّنَ الۡاَجۡدَاثِ اِلٰى رَبِّهِمۡ | تو اچانک وہ قبروں سے اپنے رب کی طرف |
| يَنۡسِلُوۡنَ ﴿51﴾ | تیزی سے دوڑ رہے ہوں گے ۔ ﴿51﴾ |
| قَالُوۡا يٰوَيۡلَنَا | وہ کہیں گے ہائے افسوس ہم پر (یعنی ہائے ہماری بربادی) |
| مَنۡۢ بَعَثَنَا مِنۡ مَّرۡقَدِنَا ۜ سکتۃ | کس نے ہمیں اٹھا دیا ہماری سونے کی جگہ سے |

ع 3 18 2

وقف لازم / وقف غفران / وقف منزل

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ضَلٰلٍ | ضلالت و گمراہی ۔ | تَوۡصِيَةً | وصیت، وصی، آخری وصیت ۔ |
| مُّبِيۡنٍ | بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر ۔ | اَهۡلِهِمۡ | اہل و عیال، اہل خانہ، اہلیہ ۔ |
| الۡوَعۡدُ | وعدہ، وعید، مسیح موعود ۔ | يَرۡجِعُوۡنَ | رجوع، راجع، رجعت پسندی ۔ |
| صٰدِقِيۡنَ | صداقت، صدقِ دل، صادق و امین ۔ | نُفِخَ | نفخہ اولیٰ، نفّاخ، نفخ ۔ |
| يَنۡظُرُوۡنَ | انتظار، منتظر، انتظار گاہ ۔ | الصُّوۡرِ | صور پھونکنا، صور اسرافیل ۔ |
| تَاۡخُذُهُمۡ | اخذ، ماخوذ، مؤاخذہ ۔ | قَالُوۡا | قول، قائل، مقولہ، اقوال زرّیں ۔ |
| يَخِصِّمُوۡنَ | مخاصمت ۔ | بَعَثَنَا | بعث بعد الموت، بعثت، مبعوث ۔ |
| يَسۡتَطِيۡعُوۡنَ | استطاعت، حسب استطاعت ۔ | مَّرۡقَدِنَا | مرقد (قبر، مزار) ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنۡ اَنۡتُمۡ ① | اِلَّا | فِیۡ ضَلٰلٍ مُّبِیۡنٍ (47) | وَیَقُوۡلُوۡنَ | مَتٰی |
| نہیں ہو تم | مگر | واضح گمراہی میں | اور وہ سب کہتے ہیں | کب (پورا ہوگا) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| هٰذَا الۡوَعۡدُ | اِنۡ | كُنۡتُمۡ | صٰدِقِيۡنَ (48) | مَا | يَنۡظُرُوۡنَ | اِلَّا |
| یہ وعدہ | اگر | ہو تم | سب سچے | نہیں | وہ سب انتظار کر رہے | مگر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| صَيۡحَةً وَّاحِدَةً ② | تَاۡخُذُهُمۡ ② | وَ ③ | هُمۡ | يَخِصِّمُوۡنَ (49) |
| ایک زوردار آواز کا | (جو) آپکڑے گی انہیں | جبکہ | وہ سب | وہ سب جھگڑ رہے ہوں گے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَلَا يَسۡتَطِيۡعُوۡنَ ④ | تَوۡصِيَةً ②⑤ | وَّلَاۤ | اِلٰۤى اَهۡلِهِمۡ |
| پھر نہ وہ سب طاقت رکھیں گے | کسی وصیت کی | اور نہ | اپنے گھر والوں کی طرف |

ع 3 18 2

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَرۡجِعُوۡنَ (50) ع | وَنُفِخَ | فِى الصُّوۡرِ | فَاِذَا ⑥ | هُمۡ |
| وہ سب واپس جاسکیں گے | اور پھونکا جائے گا | صور میں | تو اچانک | وہ سب |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِّنَ الۡاَجۡدَاثِ | اِلٰى رَبِّهِمۡ | يَنۡسِلُوۡنَ (51) | قَالُوۡا ⑦ |
| قبروں سے | اپنے رب کی طرف | وہ سب تیزی سے دوڑ رہے ہوں گے | وہ سب کہیں گے |

وقف لازم
وقف غفران
وقف منزل

| | | | |
|---|---|---|---|
| يٰوَيۡلَنَا | مَنۡۢ | بَعَثَنَا ⑧ | مِنۡ مَّرۡقَدِنَا سکتۃ |
| ہائے افسوس ہم پر | کس نے | ہمیں اٹھا دیا | ہماری سونے کی جگہ سے |

## ضروری وضاحت

① اِنۡ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا ہو تو اسکا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔ ② ۃ اور تہ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ③ وَ کا ترجمہ عموماً اور ہوتا ہے، کبھی حالانکہ یا جبکہ کہ اور قسم ہے بھی ہوتا ہے۔ ④ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ کرنے کی خبر ہوتی ہے۔ ⑤ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑥ اِذَا کا ترجمہ کبھی جب اور کبھی اچانک ہوتا ہے۔ ⑦ قَالُوۡا فعل ماضی ہے ضرورتاً مستقبل میں ترجمہ کیا گیا ہے۔ ⑧ فعل کے آخر میں نَا سے پہلے زبر ہو تو ترجمہ ہمیں کیا جاتا ہے

| | |
|---|---|
| هٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمٰنُ | یہ (وہی تو ہے) جس کا رحمان نے وعدہ کیا تھا |
| وَصَدَقَ الْمُرْسَلُوْنَ ﴿52﴾ اِنْ كَانَتْ | اور رسولوں نے سچ کہا تھا۔﴿52﴾ نہیں وہ ہوگی |
| اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَا هُمْ جَمِيْعٌ | مگر ایک ہی چیخ تو اچانک وہ سب کے سب |
| لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ ﴿53﴾ | ہمارے پاس حاضر کیے ہوئے ہونگے۔﴿53﴾ |
| فَالْيَوْمَ لَا تُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْئًا | پس آج ظلم نہیں کیا جائے گا کسی جان پر کچھ بھی |
| وَّلَا تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا | اور نہ تم بدلہ دیے جاؤ گے مگر (وہی) جو |
| كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿54﴾ اِنَّ اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ | تھے تم عمل کرتے۔﴿54﴾ بے شک جنت والے |
| الْيَوْمَ فِيْ شُغُلٍ فٰكِهُوْنَ ﴿55﴾ | آج ایک شغل میں خوش ہیں۔﴿55﴾ |
| هُمْ وَاَزْوَاجُهُمْ فِيْ ظِلٰلٍ | وہ اور انکی بیویاں (گھنے) سایوں میں |
| عَلَى الْاَرَآئِكِ مُتَّكِـُٔوْنَ ﴿56﴾ | تختوں پر ٹیک لگائے ہوئے ہیں۔﴿56﴾ |
| لَهُمْ فِيْهَا فَاكِهَةٌ | ان کے لیے اس میں (بہت) پھل ہے |
| وَّلَهُمْ مَّا يَدَّعُوْنَ ﴿57﴾ | اور انکے لیے (اس میں وہ ہے) جو وہ مانگیں گے۔﴿57﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| مَا : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | شَيْئًا : شے، اشیاء، اشیائے خورد ونوش۔ |
| وَعَدَ : وعدہ، وعید، مسیح موعود۔ | تُجْزَوْنَ : جزا و سزا، جزاک اللہ، جزائے خیر۔ |
| صَدَقَ : صداقت، صدقِ دل، صادق وامین۔ | مَا : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |
| الْمُرْسَلُوْنَ : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | تَعْمَلُوْنَ : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |
| اِلَّا : اِلَّا ماشاءاللہ، اِلَّا قلیل، اِلَّا یہ کہ۔ | اَزْوَاجُهُمْ : زوجہ، زوجیت، ازدواجی زندگی۔ |
| جَمِيْعٌ : جمع، جامع، مجمع، جماعت، اجتماع۔ | عَلَى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| مُحْضَرُوْنَ : حاضر، حاضری، استحضار۔ | مُتَّكِـُٔوْنَ : تکیہ، گاؤ تکیہ۔ |
| نَفْسٌ : نفس، نفسانفسی، نفوسِ قدسیہ۔ | يَدَّعُوْنَ : دعا، داعی، مدعی، مدعو، دعوت۔ |

| هٰذَا | مَا | وَعَدَ | الرَّحْمٰنُ | وَصَدَقَ | الْمُرْسَلُوْنَ ① (52) | اِنْ ② |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | جس کا | وعدہ کیا تھا | رحمان نے | اور سچ کہا تھا | سب رسولوں نے | نہیں |

| كَانَتْ ③ | اِلَّا | صَيْحَةً وَّاحِدَةً ③ | فَاِذَا ④ | هُمْ | جَمِيْعٌ | لَّدَيْنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ ہوگی | مگر | ایک ہی چیخ | تو اچانک | وہ سب | سب کے سب | ہمارے پاس |

| مُحْضَرُوْنَ ① (53) | فَالْيَوْمَ | لَا | تُظْلَمُ ③⑤ | نَفْسٌ ⑥ | شَيْـًٔا |
|---|---|---|---|---|---|
| حاضر کیے ہوئے (ہوں گے) | پس آج | نہیں | ظلم کیا جائے گا | کسی جان (پر) | کچھ بھی |

| وَّ | لَا تُجْزَوْنَ ⑤ | اِلَّا | مَا | كُنْتُمْ | تَعْمَلُوْنَ (54) |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ تم سب بدلہ دیے جاؤ گے | مگر | (وہی) جو | تھے تم | تم سب عمل کرتے |

| اِنَّ ⑦ | اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ | الْيَوْمَ | فِيْ شُغُلٍ ⑥ | فٰكِهُوْنَ (55) ج | هُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک | جنت والے | آج | ایک شغل میں | سب خوش (ہیں) | وہ سب |

| وَاَزْوَاجُهُمْ | فِيْ ظِلٰلٍ | عَلَى الْاَرَآئِكِ | مُتَّكِـُٔوْنَ ① (56) | لَهُمْ ⑧ |
|---|---|---|---|---|
| اور انکی بیویاں | (گھنے) سایوں میں | تختوں پر | سب ٹیک لگائے ہوئے (ہیں) | انکے لیے |

| فِيْهَا | فَاكِهَةٌ ③ | وَّ | لَهُمْ ⑧ | مَّا | يَدَّعُوْنَ (57) صلے |
|---|---|---|---|---|---|
| اس میں | پھل (ہیں) | اور | ان کے لیے | (وہ ہے) جو | وہ سب مانگیں گے |

### ضروری وضاحت

① مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا ہوا کا اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ② اِنْ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا ہو تو اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔ ③ ة، تَ اور تْ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ④ اِذَا کا ترجمہ کبھی جب اور کبھی اچانک ہوتا ہے۔ ⑤ تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑥ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑦ اِنَّ تاکید کی علامت ہے۔ ⑧ لَهُمْ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہو جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| سَلٰمٌ ۣ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡمٍ ﴿58﴾ | سلام ہو، کہا جائے گا بے حد مہربان کی طرف سے ﴿58﴾ |
| وَ امۡتَازُوا الۡیَوۡمَ | اور (مجرموں سے کہا جائے گا) تم الگ ہو جاؤ آج |
| اَیُّهَا الۡمُجۡرِمُوۡنَ ﴿59﴾ | اے مجرمو!۔ ﴿59﴾ |
| اَلَمۡ اَعۡهَدۡ اِلَیۡکُمۡ | کیا نہیں میں نے وصیت (تاکید) کی تھی تمہیں |
| یٰبَنِیۡۤ اٰدَمَ اَنۡ لَّا تَعۡبُدُوا الشَّیۡطٰنَ ۚ | اے بنی آدم کہ تم عبادت نہ کرنا شیطان کی |
| اِنَّهٗ لَکُمۡ عَدُوٌّ مُّبِیۡنٌ ﴿60﴾ لا | یقیناً وہ تمہارا کھلا دشمن ہے۔ ﴿60﴾ |
| وَّ اَنِ اعۡبُدُوۡنِیۡ ؕ | اور یہ کہ تم میری عبادت کرو |
| هٰذَا صِرَاطٌ مُّسۡتَقِیۡمٌ ﴿61﴾ | یہی سیدھا راستہ ہے۔ ﴿61﴾ |
| وَ لَقَدۡ اَضَلَّ مِنۡکُمۡ | اور بلا شبہ یقیناً اس نے گمراہ کر دیا تم میں سے |
| جِبِلًّا کَثِیۡرًا ؕ | بہت سی مخلوق کو |
| اَفَلَمۡ تَکُوۡنُوۡا تَعۡقِلُوۡنَ ﴿62﴾ | تو کیا تم سمجھتے نہیں تھے۔ ﴿62﴾ |
| هٰذِهٖ جَهَنَّمُ الَّتِیۡ | یہ ہے (وہ) جہنم جس کا |

وقفِ غفران

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَلٰمٌ | سلام، سلامتی، سلامت۔ | لَّا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| قَوۡلًا | قول، قائل، مقولہ، اقوال زرّیں۔ | تَعۡبُدُوا | عبد، عابد، معبود، عبادت، عبادالرحمن۔ |
| رَّحِیۡمٍ | رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ | عَدُوٌّ | عدوّ، اعداء، عداوت۔ |
| امۡتَازُوا | امتیاز، ممتاز، امتیازی حیثیت۔ | مُّبِیۡنٌ | بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| الۡیَوۡمَ | یوم، ایام، یوم آخرت۔ | صِرَاطٌ | صراط مستقیم، پل صراط۔ |
| الۡمُجۡرِمُوۡنَ | جرم، مجرم، جرائم پیشہ افراد۔ | اَضَلَّ | ضلالت و گمراہی۔ |
| اَعۡهَدۡ | عہد، ایفائے عہد، نقض عہد۔ | کَثِیۡرًا | کثرت، اکثر، کثیر۔ |
| اِلَیۡکُمۡ | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | تَعۡقِلُوۡنَ | عقل، عاقل، معقول۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سَلٰمٌ قف | قَوْلًا | مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ﴿58﴾ ① | وَ | امْتَازُوا |
| سلام (ہو) | کہنا (ہوگا) | بے حد مہربان رب (کی طرف) سے | اور | تم سب الگ ہو جاؤ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْيَوْمَ | اَيُّهَا | الْمُجْرِمُوْنَ ﴿59﴾ | اَلَمْ | اَعْهَدْ ② | اِلَيْكُمْ |
| آج | اے | سب مجرمو! | کیا نہیں | میں نے وصیت کی تھی | تمہاری طرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ | اَنْ | لَّا | تَعْبُدُوا ③ | الشَّيْطٰنَ ج ④ |
| اے بنی آدم | کہ | نہ | تم سب عبادت کرنا | شیطان (کی) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهٗ | لَكُمْ ⑤ | عَدُوٌّ | مُّبِيْنٌ ﴿60﴾ لا | وَّ اَنِ ⑥ | اعْبُدُوْنِيْ ط |
| یقیناً وہ | تمہارے لیے | دشمن (ہے) | کھلا | اور یہ کہ | تم سب عبادت کرو میری |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هٰذَا | صِرَاطٌ | مُّسْتَقِيْمٌ ﴿61﴾ | وَ | لَقَدْ | اَضَلَّ |
| یہی | راستہ (ہے) | سیدھا | اور | بلاشبہ یقیناً | اس نے گمراہ کر دیا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْكُمْ | جِبِلًّا كَثِيْرًا ط | اَفَلَمْ ⑦ | تَكُوْنُوْا |
| تم میں سے | بہت سی مخلوق (کو) | تو (بھلا) کیا نہیں | تم سب تھے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَعْقِلُوْنَ ﴿62﴾ | هٰذِهٖ | جَهَنَّمُ | الَّتِيْ |
| تم سب سمجھتے | یہ | (وہ) جہنم (ہے) | جس (کا) |

وقف غفران

## ضروری وضاحت

①فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔②علامت لَمْ کے بعد فعل کا ترجمہ گزرے ہوئے زمانے میں کیا جاتا ہے۔③لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہو تو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔④فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔⑤لَكُمْ میں لَ دراصل لِ تھا پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ کیا گیا ہے۔⑥اَنْ کو اگلے لفظ سے ملانے کے لیے نِ کے نیچے زیر آئی ہے۔⑦أ کے بعد اگر وَ یا فَ ہو تو اس میں بھلا کیا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| كُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ ﴿63﴾ | تھے تم وعدہ دیے جاتے۔ ﴿63﴾ |
| اِصْلَوْهَا الْيَوْمَ | آج داخل ہو جاؤ اس میں |
| بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ﴿64﴾ | اس وجہ سے جو تھے تم کفر کرتے۔ ﴿64﴾ |
| اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰٓى اَفْوَاهِهِمْ | آج ہم مہر لگا دیں گے ان کے مونھوں پر |
| وَتُكَلِّمُنَآ اَيْدِيْهِمْ | اور ہم سے بات کریں گے ان کے ہاتھ |
| وَتَشْهَدُ اَرْجُلُهُمْ | اور گواہی دیں گے ان کے پاؤں |
| بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ﴿65﴾ | (اس) کی جو تھے وہ کمایا کرتے۔ ﴿65﴾ |
| وَلَوْ نَشَآءُ لَطَمَسْنَا | اور اگر ہم چاہیں (تو) ضرور ہم مٹا دیں |
| عَلٰٓى اَعْيُنِهِمْ فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ | ان کی آنکھیں پھر وہ دوڑیں راستے کی طرف |
| فَاَنّٰى يُبْصِرُوْنَ ﴿66﴾ وَلَوْ نَشَآءُ | تو کیسے وہ دیکھ سکیں گے۔ ﴿66﴾ اور اگر ہم چاہیں |
| لَمَسَخْنٰهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ | (تو) ضرور انکے چہرے ہم مسخ کر دیں انکی جگہوں ہی پر |
| فَمَا اسْتَطَاعُوْا مُضِيًّا | پھر نہ وہ طاقت رکھیں (آگے) چلنے کی |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| تُوْعَدُوْنَ : وعدہ، وعید، مسیح موعود۔ | يَكْسِبُوْنَ : کسبِ حلال، کسبی، اکتسابِ فیض۔ |
| مَا : ماتحت، ماحول، ماجرا۔ | نَشَآءُ : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |
| نَخْتِمُ : ختم نبوت، خاتم النبیین۔ | اَعْيُنِهِمْ : عینی شاہد، معاینہ، عین سامنے۔ |
| اَفْوَاهِهِمْ : افواہ (ہر منہ پر بات)۔ | فَاسْتَبَقُوا : سبقت لینا۔ |
| وَ : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | يُبْصِرُوْنَ : سمع وبصر، بصارت، مبصر، تبصرہ۔ |
| تُكَلِّمُنَآ : کلمہ، کلام، متکلم، اندازِ تکلم۔ | لَمَسَخْنٰهُمْ : مسخ کرنا۔ |
| اَيْدِيْهِمْ : ید بیضا، ید طولیٰ، رفع الیدین۔ | مَكَانَتِهِمْ : کون ومکان، مکانات، مکانیت۔ |
| تَشْهَدُ : شاہد، شہید، شہادت، مشہود۔ | اسْتَطَاعُوْا : استطاعت، حسب استطاعت۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ ①② (63) | اِصْلَوْهَا | اَلْيَوْمَ | بِمَا ③ |
| تھے تم سب وعدہ دیے جاتے | تم سب داخل ہو جاؤ اس میں | آج | اس وجہ سے جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ① (64) | اَلْيَوْمَ | نَخْتِمُ | عَلٰٓى اَفْوَاهِهِمْ |
| تھے تم سب کفر کرتے | آج | ہم مہر لگا دیں گے | ان کے مونہوں پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَتُكَلِّمُنَآ ④ | اَيْدِيْهِمْ | وَتَشْهَدُ ④ | اَرْجُلُهُمْ |
| اور بات کریں گے ہم سے | ان کے ہاتھ | اور گواہی دیں گے | ان کے پاؤں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِمَا ③ | كَانُوْا | يَكْسِبُوْنَ (65) | وَلَوْ | نَشَآءُ | لَطَمَسْنَا ⑤ |
| (اس) کی جو | وہ سب تھے | وہ سب کمایا کرتے | اور اگر | ہم چاہیں | (تو) ضرور ہم مٹا دیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلٰٓى اَعْيُنِهِمْ ⑥ | فَاسْتَبَقُوا ⑦ | الصِّرَاطَ | فَاَنّٰى |
| ان کی آنکھیں | پھر وہ سب دوڑیں | راستے (کی طرف) | تو کیسے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُبْصِرُوْنَ (66) | وَلَوْ ⑧ | نَشَآءُ | لَمَسَخْنٰهُمْ ⑤ |
| وہ سب دیکھ سکیں گے | اور اگر | ہم چاہیں | ضرور ہم مسخ کر دیں انہیں (انکے چہرے) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلٰى مَكَانَتِهِمْ | فَمَا | اسْتَطَاعُوْا | مُضِيًّا |
| انکی جگہوں (ہی) پر | پھر نہ | وہ سب طاقت رکھیں | (آگے) چلنے کی |

### ضروری وضاحت

①علامت تُمْ اور تَ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔②علامت تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔③ علامت بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔④علامت تَ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑤علامت لَ تاکید کی علامت ہے۔⑥یہاں علامت عَلٰی کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑦فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔⑧ لَوْ کا ترجمہ کبھی اگر کبھی کاش ہوتا ہے۔

ع 4/17/3

| | |
|---|---|
| وَّلَا يَرۡجِعُوۡنَ ﴿67﴾ ع | اور نہ وہ واپس آسکیں۔ ﴿67﴾ |
| وَمَنۡ نُّعَمِّرۡهُ | اور جو (شخص) ہم عمر دیں اُسے (زیادہ) |
| نُنَكِّسۡهُ فِى الۡخَلۡقِ ؕ | (تو) ہم اُلٹا کر دیتے ہیں اُسے بناوٹ میں |
| اَفَلَا يَعۡقِلُوۡنَ ﴿68﴾ | تو کیا وہ نہیں سمجھتے۔ ﴿68﴾ |
| وَمَا عَلَّمۡنٰهُ الشِّعۡرَ | اور نہ ہم نے سکھایا ہے اس (رسول) کو شعر |
| وَمَا يَنۡۢبَغِىۡ لَهٗ ؕ اِنۡ هُوَ | اور نہ وہ لائق ہے اس کے، نہیں ہے وہ (کلامِ الٰہی) |
| اِلَّا ذِكۡرٌ وَّ قُرۡاٰنٌ مُّبِيۡنٌ ۙ﴿69﴾ | مگر ایک نصیحت اور واضح قرآن۔ ﴿69﴾ |
| لِّيُنۡذِرَ مَنۡ كَانَ حَيًّا | تاکہ وہ ڈرائے (اسے) جو زندہ ہے |
| وَّيَحِقَّ الۡقَوۡلُ عَلَى الۡكٰفِرِيۡنَ ﴿70﴾ | اور ثابت ہو جائے بات کافروں پر۔ ﴿70﴾ |
| اَوَلَمۡ يَرَوۡا | اور (بھلا) کیا نہیں انہوں نے دیکھا |
| اَنَّا خَلَقۡنَا لَهُمۡ | کہ بے شک ہم نے پیدا کیے ان کے لیے |
| مِّمَّا عَمِلَتۡ اَيۡدِيۡنَاۤ | ان میں سے جنہیں ہمارے ہاتھوں نے بنایا |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَرۡجِعُوۡنَ | رجوع، راجع، رجعت پسندی۔ | ذِكۡرٌ | ذکر، اذکار، تذکرہ، مذاکرہ۔ |
| نُّعَمِّرۡهُ | عمر، عمرِ دراز، عمریں بیت گئیں۔ | مُّبِيۡنٌ | بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| فِى | فی الحال، اظہار مافی الضمیر، فی الحقیقت۔ | لِّيُنۡذِرَ | لہٰذا، الحمدللہ/ بشیر ونذیر، بشارت وانذار۔ |
| الۡخَلۡقِ | خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | يَحِقَّ | حق وباطل، حقیقت، حق گوئی۔ |
| يَعۡقِلُوۡنَ | عقل، عاقل، معقول۔ | يَرَوۡا | رؤیت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ |
| عَلَّمۡنٰهُ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ | مِّمَّا | منجانب، من وعن/ ماحول، ماتحت، ماجرا۔ |
| الشِّعۡرَ | شعر، شاعر، شاعری۔ | عَمِلَتۡ | عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |
| اِلَّا | اِلَّا ماشاءاللہ، اِلَّا قلیل، اِلَّا یہ کہ۔ | اَيۡدِيۡنَاۤ | ید بیضا، ید طولیٰ، رفع الیدین۔ |

ع 4 17 3

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | لَا | يَرْجِعُوْنَ ① ع ﴿67﴾ | وَ | مَنْ ② | نُّعَمِّرْهُ ③ |
| اور | نہ | وہ سب واپس آسکیں گے | اور | جو | ہم عمر دیں اسے (زیادہ) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| نُنَكِّسْهُ ③ | فِي الْخَلْقِ ط | اَفَلَا | يَعْقِلُوْنَ ﴿68﴾ |
| ہم اُلٹا کر دیتے ہیں اسے | بناوٹ میں | تو (بھلا) کیا نہیں | وہ سب سمجھتے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | عَلَّمْنٰهُ ③ | الشِّعْرَ | وَ | مَا | يَنْۢبَغِيْ |
| اور | نہ | ہم نے سکھایا ہے اس (رسول) کو | شعر | اور | نہ | وہ لائق ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَهٗ ط | اِنْ هُوَ ④ | اِلَّا | ذِكْرٌ ⑤ | وَّ | قُرْاٰنٌ مُّبِيْنٌ لا ﴿69﴾ |
| اس کے | نہیں ہے وہ | مگر | ایک نصیحت | اور | واضح قرآن |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لِّيُنْذِرَ ⑥ | مَنْ | كَانَ | حَيًّا | وَّ | يَحِقَّ | الْقَوْلُ |
| تاکہ وہ ڈرائے (اسے) | جو | ہے | زندہ | اور | وہ ثابت ہو جائے | بات |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ﴿70﴾ | اَوَلَمْ | يَرَوْا ⑦ | اَنَّا | خَلَقْنَا |
| کافروں پر | اور (بھلا) کیا نہیں | انہوں نے دیکھا | کہ بیشک ہم | ہم نے پیدا کیے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَهُمْ | مِّمَّا | عَمِلَتْ ⑧ | اَيْدِيْنَآ |
| انکے لیے | (ان) میں سے جنہیں | بنایا | ہمارے ہاتھوں نے |

**ضروری وضاحت**

①لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔②مَنْ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون، کس کیا جاتا ہے۔③فعل کیساتھ اگر علامت ہٗ آئے تو ترجمہ اسے کیا جاتا ہے۔④اِنْ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا ہو تو اس اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے⑤ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥فعل کے شروع میں لِ اور آخر میں زبر ہو تو ترجمہ تاکہ ہوتا ہے۔⑦لَمْ کے بعد علامت یَ کا ترجمہ عموماً اُس یا اُنہوں نے کیا جاتا ہے۔⑧ تْ فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے۔

| | |
|---|---|
| اَنۡعَامًا فَهُمۡ لَهَا مٰلِكُوۡنَ ﴿۷۱﴾ | کئی چوپائے پھر وہ ان کے مالک ہیں۔ ﴿۷۱﴾ |
| وَذَلَّلۡنٰهَا لَهُمۡ | اور ان کے لیے ہم نے تابع کر دیا انہیں |
| فَمِنۡهَا رَكُوۡبُهُمۡ | تو ان میں سے کچھ انکی سواری ہیں |
| وَمِنۡهَا يَاۡكُلُوۡنَ ﴿۷۲﴾ | اور ان میں سے کچھ وہ کھاتے ہیں۔ ﴿۷۲﴾ |
| وَلَهُمۡ فِيۡهَا مَنَافِعُ | اور ان کے لیے ان میں فائدے ہیں |
| وَمَشَارِبُ ؕ اَفَلَا يَشۡكُرُوۡنَ ﴿۷۳﴾ | اور پینے کی چیزیں ہیں تو کیا وہ شکر نہیں کرتے۔ ﴿۷۳﴾ |
| وَاتَّخَذُوۡا مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ اٰلِهَةً | اور انہوں نے بنا لیے اللہ کے سوا کئی معبود |
| لَّعَلَّهُمۡ يُنۡصَرُوۡنَ ﴿۷۴﴾ؕ | تاکہ وہ مدد کیے جائیں۔ ﴿۷۴﴾ |
| لَا يَسۡتَطِيۡعُوۡنَ نَصۡرَهُمۡ ۙ | وہ (معبود) طاقت نہیں رکھتے ان کی مدد کرنے کی |
| وَهُمۡ لَهُمۡ جُنۡدٌ | اور (لیکن پھر بھی) وہ (مشرک) ان کے لیے لشکری ہیں |
| مُّحۡضَرُوۡنَ ﴿۷۵﴾ فَلَا يَحۡزُنۡكَ قَوۡلُهُمۡ ۘ | حاضر باش ﴿۷۵﴾ پس غم زدہ نہ کرے آپکو انکی بات |
| اِنَّا نَعۡلَمُ مَا يُسِرُّوۡنَ | بے شک ہم جانتے ہیں جو وہ چھپاتے ہیں |

وقف لازم

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَنۡعَامًا | : عوام کالانعام۔ | اتَّخَذُوۡا | : اخذ، ماخوذ، مؤاخذہ۔ |
| مٰلِكُوۡنَ | : مالک المُلک، مُلک وملت، ملوکیت۔ | اٰلِهَةً | : الہ العالمین، الوہیت، یاالٰہی۔ |
| يَاۡكُلُوۡنَ | : اکل وشرب، ماکولات ومشروبات۔ | يُنۡصَرُوۡنَ | : نصرت، ناصر، نصیر، انصار۔ |
| فِيۡهَا | : فی الحال، اظہار مافی الضمیر، فی الحقیقت۔ | يَسۡتَطِيۡعُوۡنَ | : استطاعت، حسب استطاعت۔ |
| مَنَافِعُ | : نفع، منافع، منفعت، نفع ونقصان۔ | مُّحۡضَرُوۡنَ | : حاضر، حاضری، استحضار۔ |
| مَشَارِبُ | : شراب، شربت، مشروب، اکل وشرب۔ | يَحۡزُنۡكَ | : حزن وملال، عام الحزن۔ |
| اَفَلَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | نَعۡلَمُ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| يَشۡكُرُوۡنَ | : شکر، شاکر، اظہار تشکر، شکر گزار۔ | يُسِرُّوۡنَ | : اسرار ورموز، پراسرار، سرنہاں۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنۡعَامًا | فَهُمۡ | لَهَا ①② | مٰلِكُوۡنَ (71) | وَذَلَّلۡنٰهَا ② | لَهُمۡ ① |
| کئی چوپائے | پھر وہ | ان کے | سب مالک | اور ہم نے تابع کر دیا انہیں | ان کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَمِنۡهَا ② | رَكُوۡبُهُمۡ | وَ | مِنۡهَا ② | يَاۡكُلُوۡنَ (72) |
| تو ان میں سے (کچھ) | انکی سواری | اور | ان میں سے (کچھ) | وہ سب کھاتے ہیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَهُمۡ ① | فِيۡهَا ② | مَنَافِعُ | وَ | مَشَارِبُ ؕ | اَفَلَا ③ |
| اور | ان کے لیے | ان میں | فائدے | اور | پینے کی چیزیں | تو (بھلا) کیا نہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَشۡكُرُوۡنَ (73) | وَ | اتَّخَذُوۡا | مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ | اٰلِهَةً ④ |
| وہ سب شکر کرتے | اور | ان سب نے بنا لیے | اللہ کے سوا | کئی معبود |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَّعَلَّهُمۡ | يُنۡصَرُوۡنَ ⑤ ؕ (74) | لَا يَسۡتَطِيۡعُوۡنَ | نَصۡرَهُمۡ ۙ |
| تا کہ وہ | وہ سب مدد کیے جائیں | نہیں وہ سب (معبود) طاقت رکھتے | ان کی مدد کرنے کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَهُمۡ | لَهُمۡ ① | جُنۡدٌ | مُّحۡضَرُوۡنَ ⑥ (75) | فَلَا يَحۡزُنۡكَ |
| اور وہ (مشرک) | ان کے لیے | لشکر | سب حاضر کیے ہوئے | پس غم زدہ نہ کرے آپ کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَوۡلُهُمۡ ۘ | اِنَّا | نَعۡلَمُ | مَا | يُسِرُّوۡنَ |
| ان کی بات | کہ بے شک ہم | ہم جانتے ہیں | جو | وہ سب چھپاتے ہیں |

وقف لازم

ضروری وضاحت

①لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہو گیا اور اس کا ترجمہ کا، کی، کے یا کے لیے ہوتا ہے۔② ھَا واحد مؤنث کی علامت ہے جب اس کا تعلق جمع سے ہو تو ترجمہ انہیں یا انکو کیا جاتا ہے۔③ أ کے بعد اگر وَ یا فَ ہو تو اس میں بھلا کیا کا مفہوم ہوتا ہے۔④ اٰلِهَةً میں ة واحد مؤنث کی علامت نہیں بلکہ جمع کے لیے ہے۔⑤ اگر یِ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمَا يُعْلِنُوْنَ ﴿76﴾ | اور جو وہ ظاہر کرتے ہیں۔ ﴿76﴾ |
| اَوَلَمْ يَرَ الْاِنْسَانُ | اور (بھلا) کیا انسان نے نہیں دیکھا (غور کیا) |
| اَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ نُّطْفَةٍ | کہ بیشک ہم نے اسے پیدا کیا ہے ایک قطرے سے |
| فَاِذَا هُوَ خَصِيْمٌ مُّبِيْنٌ ﴿77﴾ | تو اچانک وہ صریح جھگڑالو (بن بیٹھا) ہے۔ ﴿77﴾ |
| وَضَرَبَ لَنَا مَثَلًا | اور اس نے ہمارے لیے مثال بیان کی |
| وَّنَسِيَ خَلْقَهٗ ؕ | اور اپنی (اصل) پیدائش کو وہ بھول گیا |
| قَالَ مَنْ يُّحْيِ الْعِظَامَ | اس نے کہا (کہ) کون زندہ کرے گا ہڈیوں کو |
| وَهِيَ رَمِيْمٌ ﴿78﴾ | جبکہ وہ بوسیدہ ہو چکی ہوں گی۔ ﴿78﴾ |
| قُلْ يُحْيِيْهَا | آپ کہہ دیجیے (کہ) زندہ کرے گا انکو (وہی اللہ) |
| الَّذِيْٓ اَنْشَاَهَآ اَوَّلَ مَرَّةٍ ؕ | جس نے پیدا کیا انہیں پہلی مرتبہ |
| وَهُوَ بِكُلِّ خَلْقٍ عَلِيْمٌ ۙ ﴿79﴾ | اور وہ ہر طرح کی پیدائش کو خوب جاننے والا ہے۔ ﴿79﴾ |
| الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمْ | جس نے بنا دی تمہارے لیے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُعْلِنُوْنَ | : علی الاعلان، علانیہ طور پر۔ | نَسِيَ | : نسیان، نسیاً منسیاً۔ |
| يَرَ | : رؤیت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ | يُّحْيِ | : حیات، احیائے سنت، حیات جاوداں۔ |
| خَلَقْنٰهُ | : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | اَنْشَاَ | : نشو ونما، انشاء۔ |
| نُّطْفَةٍ | : نطفہ۔ | اَوَّلَ | : اوّل درجہ، اوّل انعام یافتہ۔ |
| خَصِيْمٌ | : مخاصمت۔ | مَرَّةٍ | : روزمرہ، ایک مرتبہ۔ |
| مُّبِيْنٌ | : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ | بِكُلِّ | : کل نمبر، کل کائنات۔ |
| ضَرَبَ | : ضرب المثل، ضرب الامثال۔ | خَلْقٍ | : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| مَثَلًا | : مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔ | عَلِيْمٌ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَا ① | يُعْلِنُوْنَ ﴿76﴾ | اَوَ لَمْ | يَرَ | الْاِنْسَانُ ② | اَنَّا |
| اور جو | وہ سب ظاہر کرتے ہیں | اور (بھلا) کیا نہیں | دیکھا | انسان نے | کہ بیشک ہم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| خَلَقْنٰهُ ③ | مِنْ نُّطْفَةٍ | فَاِذَا ④ | هُوَ | خَصِيْمٌ مُّبِيْنٌ ﴿77﴾ |
| ہم نے پیدا کیا ہے اسے | ایک قطرے سے | تو اچانک | وہ | صریح جھگڑالو (بن بیٹھا) ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | ضَرَبَ | لَنَا | مَثَلًا | وَّنَسِيَ | خَلْقَهٗ ط |
| اور | اس نے بیان کی | ہمارے لیے | مثال | اور وہ بھول گیا | اپنی پیدائش کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَالَ ⑤ | مَنْ | يُّحْيِ | الْعِظَامَ ⑥ | وَ |
| اس نے کہا | (کہ) کون | وہ زندہ کرے گا | ہڈیوں کو | جبکہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| هِيَ | رَمِيْمٌ ﴿78﴾ | قُلْ ⑤ | يُحْيِيْهَا |
| وہ | بوسیدہ (ہو چکی ہوں گی) | آپ کہہ دیجیے (کہ) | وہ زندہ کرے گا ان کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْٓ | اَنْشَاَهَآ | اَوَّلَ مَرَّةٍ ط | وَ | هُوَ | بِكُلِّ |
| جس نے | پیدا کیا اُنہیں | پہلی مرتبہ | اور | وہ | ہر طرح کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| خَلْقٍ | عَلِيْمٌ ﴿79﴾ لا | الَّذِيْ | جَعَلَ | لَكُمْ ⑦ |
| پیدائش کو | خوب جاننے والا ہے | جس نے | بنادی | تمہارے لیے |

ضروری وضاحت

① مَا کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کیا، کس اور کبھی نہیں کیا جاتا ہے۔ ② فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اسکا فاعل ہوتا ہے۔ ③ نَا سے پہلے اگر جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ④ اِذَا کا ترجمہ کبھی جب اور کبھی اچانک ہوتا ہے۔ ⑤ قَالَ اور قُلْ قَوْلٌ سے بنے ہیں قواعد کی رو سے قَالَ میں وَ کو ا سے بدلا گیا اور میں قُلْ میں وَ کو گرایا گیا ہے۔ ⑥ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ⑦ لَكُمْ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہو گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| مِّنَ الشَّجَرِ الْاَخْضَرِ نَارًا | سرسبز درخت سے آگ |
| فَاِذَآ اَنْتُمْ مِّنْهُ تُوْقِدُوْنَ ﴿80﴾ | پھر یکایک تم اس سے آگ جلاتے ہو۔ ﴿80﴾ |
| اَوَلَيْسَ الَّذِيْ خَلَقَ | اور (بھلا) کیا نہیں ہے وہ جس نے پیدا کیا |
| السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِقٰدِرٍ عَلٰٓى | آسمانوں اور زمین کو قادر اس بات پر |
| اَنْ يَّخْلُقَ مِثْلَهُمْ ۭ بَلٰى ۚ | کہ وہ پیدا کرے ان جیسے (اور انسان) ہاں کیوں نہیں |
| وَهُوَ الْخَلّٰقُ الْعَلِيْمُ ﴿81﴾ | اور وہی خوب پیدا کرنے والا خوب جاننے والا ہے ﴿81﴾ |
| اِنَّمَآ اَمْرُهٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَيْـًٔا | بیشک صرف اسکا حکم جب وہ ارادہ کرتا ہے کسی چیز کا |
| اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ | (یہ ہوتا ہے) کہ وہ کہتا ہے اس کو |
| كُنْ فَيَكُوْنُ ﴿82﴾ | ہو جا، تو وہ ہو جاتا ہے۔ ﴿82﴾ |
| فَسُبْحٰنَ الَّذِيْ بِيَدِهٖ | سو پاک ہے (وہ ذات) جس کے ہاتھ میں |
| مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ | ہر چیز کی بادشاہی ہے۔ |
| وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿83﴾ ع | اور اس کی طرف تم لوٹائے جاؤ گے۔ |

وقفِ غفران — ع 5/16/4

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| الشَّجَرِ | حجر و شجر، شجر کاری مہم، شجر ممنوعہ۔ | اَرَادَ | ارادہ، مرید، مراد۔ |
| الْاَخْضَرِ | گنبدِ خضریٰ۔ | شَيْـًٔا | شے، اشیاء، اشیائے خورد ونوش۔ |
| نَارًا | یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ | يَّقُوْلَ | قول، قائل، مقولہ، اقوال زرّیں۔ |
| السَّمٰوٰتِ | کتب سماویہ، ارض وسماء۔ | فَسُبْحٰنَ | سبحان تیری قدرت، سبحان اللہ۔ |
| الْاَرْضَ | ارض وسماء، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ | بِيَدِهٖ | ید بیضا، یدطولیٰ، رفع الیدین۔ |
| بِقٰدِرٍ | قدرت، قادر، قدیر، مقدر۔ | مَلَكُوْتُ | ملک، ملوکیت، مملکت۔ |
| عَلٰٓى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | شَيْءٍ | شے، اشیاء، اشیائے خورد ونوش۔ |
| اَمْرُهٗٓ | امر، آمر، مامور، امور۔ | تُرْجَعُوْنَ | رجوع، راجع، رجعت پسندی۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّنَ الشَّجَرِ الْاَخْضَرِ | نَارًا | فَاِذَآ ① | اَنْتُمْ | مِّنْهُ | تُوْقِدُوْنَ (80) |
| سرسبز درخت سے | آگ | پھر یکایک | تم | اس سے | تم سب آگ جلاتے ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَوَلَيْسَ | الَّذِيْ | خَلَقَ | السَّمٰوٰتِ | وَالْاَرْضَ |
| اور (بھلا) کیا نہیں | جس نے | پیدا کیا | آسمانوں | اور زمین (کو) |

وقف غفران

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بِقٰدِرٍ ② | عَلٰٓى | اَنْ | يَّخْلُقَ | مِثْلَهُمْ ؕ | بَلٰى ۚ | وَ |
| قادر | (اس بات) پر | کہ | وہ پیدا کرے | ان کی مثل | ہاں کیوں نہیں | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُوَ الْخَلّٰقُ ③④ | الْعَلِيْمُ ④ (81) | اِنَّمَآ | اَمْرُهٗٓ | اِذَآ ① |
| وہی سب کچھ پیدا کرنے والا | سب کچھ جاننے والا ہے | بیشک صرف | اسکا حکم | جب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَرَادَ | شَيْـًٔا ⑤ | اَنْ | يَّقُوْلَ | لَهٗ | كُنْ |
| وہ ارادہ کرتا ہے | کسی چیز کا | (یہ ہوتا ہے) کہ | وہ کہتا ہے | اس کو | ہوجا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَيَكُوْنُ ⑥ (82) | فَسُبْحٰنَ ⑥ | الَّذِيْ ⑦ | بِيَدِهٖ |
| تو وہ ہوجاتی ہے | سو پاک ہے | (وہ ذات) جو | اُس کے ہاتھ میں |

ع 16 (5 / 4)

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَلَكُوْتُ | كُلِّ شَيْءٍ | وَّ ⑧ | اِلَيْهِ | تُرْجَعُوْنَ ⑨ (83) ع |
| بادشاہی (ہے) | ہر چیز (کی) | اور | اسی کی طرف | تم سب لوٹائے جاؤ گے۔ |

## ضروری وضاحت

① اِذَا کا ترجمہ کبھی جب اور کبھی اچانک یا یکا یک کیا جاتا ہے۔ ② یہاں بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ③ هُوَ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں وہی کا مفہوم ہوتا ہے۔ ④ اَلْخَلّٰقُ اور اَلْعَلِيْمُ دونوں میں مبالغے کا مفہوم ہے۔ ⑤ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑥ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو، سو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔ ⑦ اَلَّذِيْ واحد مذکر اور اَلَّذِيْنَ جمع مذکر کے لیے ہے۔ ⑧ وَ کا ترجمہ کبھی اور کبھی حالانکہ اور کبھی قسم ہے کیا جاتا ہے۔ ⑨ تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔

اٰيَاتُهَا 182 — 37 سُوْرَةُ الصّٰٓفّٰتِ مَكِّيَّةٌ 56 — رُكُوْعَاتُهَا 5



بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

| | |
|---|---|
| وَالصّٰٓفّٰتِ | قسم ہے صف باندھنے والی (جماعتوں) کی |
| صَفًّا ۙ۝1 | خوب صف باندھنا۔ ۝1 |
| فَالزّٰجِرٰتِ زَجۡرًا ۙ۝2 | پھر ان کی جو ڈانٹنے والی ہیں زبردست ڈانٹنا۔ ۝2 |
| فَالتّٰلِيٰتِ ذِكۡرًا ۙ۝3 | پھر انکی جو تلاوت کرنے والی ہیں ذکر (یعنی قرآن) کی ۝3 |
| اِنَّ اِلٰهَكُمۡ لَوَاحِدٌ ؕ۝4 | بے شک تمہارا معبود یقیناً ایک ہے۔ ۝4 |
| رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ | (وہی) آسمانوں اور زمین کا رب ہے |
| وَمَا بَيۡنَهُمَا | اور جو کچھ ان دونوں کے درمیان ہے |
| وَرَبُّ الۡمَشَارِقِ ؕ۝5 | اور تمام مشرقوں کا رب ہے۔ ۝5 |
| اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنۡيَا | بے شک ہم نے مزین کیا دنیوی آسمان کو |
| بِزِيۡنَةِ ۨالۡكَوَاكِبِ ۙ۝6 | ستاروں کی زینت سے۔ ۝6 |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| الصّٰٓفّٰتِ : صف بندی، صف اوّل۔ | وَ : مال و دولت، عفو و درگزر، قول و اقرار۔ |
| فَالزّٰجِرَاتِ : زجر و توبیخ۔ | رَبُّ : رب تعالیٰ، رب العالمین، مربی۔ |
| فَالتّٰلِيٰتِ : تلاوت، وحی متلو۔ | الۡمَشَارِقِ : مشرق و مغرب، شرق و غرب۔ |
| اِلٰهَكُمۡ : الٰہ العالمین، الوہیت، یاالٰہی۔ | زَيَّنَّا : زیب و زینت، مزیّن، تزئین و آرائش۔ |
| لَوَاحِدٌ : واحد، احد، توحید، موحّد، وحدانیت۔ | السَّمَآءَ : کتب سماویہ، ارض و سماء۔ |
| السَّمٰوٰتِ : کتب سماویہ، ارض و سماء۔ | الدُّنۡيَا : دنیا و آخرت، دین و دنیا، دنیاداری۔ |
| الۡاَرۡضِ : ارض و سماء، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ | بِزِيۡنَةِ : زیب و زینت، مزیّن، تزئین و آرائش۔ |
| بَيۡنَهُمَا : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ | الۡكَوَاكِبِ : کوکب، کواکب۔ |

رُكُوْعَاتُهَا 5 | 37 سُوْرَةُ الصّٰٓفّٰتِ مَكِّيَّةٌ 56 | اٰيَاتُهَا 182

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ ① | الصّٰٓفّٰتِ ②③ | صَفًّا ۙ (1) | فَالزّٰجِرٰتِ ②③④ |
| قسم ہے | صف باندھنے والی (جماعتوں) کی | خوب صف باندھنا | پھر (ان کی جو) ڈانٹنے والی ہیں |

| | | |
|---|---|---|
| زَجْرًا ۙ (2) | فَالتّٰلِيٰتِ ②③④ | ذِكْرًا ۙ (3) |
| زبردست ڈانٹنا | پھر (ان کی جو) تلاوت کرنے والی ہیں | ذکر (یعنی قرآن کی) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِنَّ ⑤ | اِلٰهَكُمْ | لَوَاحِدٌ ۭ ⑥ (4) | رَبُّ |
| بیشک | تمہارا معبود | یقیناً ایک ہے | رب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| السَّمٰوٰتِ ② | وَ ① | الْاَرْضِ | وَ ① | مَا | بَيْنَهُمَا |
| آسمانوں (کا) | اور | زمین (کا) | اور | جو (کچھ) | ان دونوں کے درمیان |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ ① | رَبُّ | الْمَشَارِقِ ۭ (5) | اِنَّا ⑦ |
| اور | رب | تمام مشرقوں کا | بے شک ہم نے |

| | | |
|---|---|---|
| زَيَّنَّا | السَّمَاۗءَ الدُّنْيَا | بِزِيْنَةِ ۨ الْكَوَاكِبِ ۙ (6) |
| ہم نے مزین کیا | دنیاوی آسمان (کو) | ایک آرائش (یعنی) ستاروں سے |

**ضروری وضاحت**

① وَ کا ترجمہ کبھی اور کبھی حالانکہ اور کبھی قسم ہے کیا جاتا ہے۔② ات اور ة اسم کے ساتھ مؤنث کی علامات ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③ الصّٰٓفّٰتِ فَالزّٰجِرٰتِ فَالتّٰلِيٰتِ سے مراد فرشتے ہیں یا مجاہدین اور نمازیوں کی جماعتیں ہیں۔④ علامت فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو، سو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔⑤ اِنَّ اسم کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔⑥ علامت لَ اسم، فعل، حرف کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔⑦ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کے لیے ایک نون گرا ہوا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَحِفۡظًا مِّنۡ كُلِّ شَيۡطٰنٍ مَّارِدٍ ﴿7﴾ | اور ہر سرکش شیطان سے حفاظت کے لیے۔ ﴿7﴾ |
| لَا يَسَّمَّعُوۡنَ اِلَى الۡمَلَاِ الۡاَعۡلٰى | وہ کان نہیں لگا سکتے اوپر کی مجلس کی طرف |
| وَيُقۡذَفُوۡنَ مِنۡ كُلِّ جَانِبٍ ﴿8﴾ | اور ہر جانب سے (ان پر انگارے) پھینکے جاتے ہیں۔ ﴿8﴾ |
| دُحُوۡرًا وَّلَهُمۡ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ﴿9﴾ | بھگانے کے لیے اور انکے لیے دائمی عذاب ہے ﴿9﴾ |
| اِلَّا مَنۡ خَطِفَ الۡخَطۡفَةَ | مگر جو کوئی اچانک اچک لے جھٹ سے |
| فَاَتۡبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ﴿10﴾ | تو پیچھا کرتا ہے اس کا ایک چمکتا ہوا شعلہ۔ ﴿10﴾ |
| فَاسۡتَفۡتِهِمۡ اَهُمۡ | پس آپ پوچھیے ان (کافروں) سے کیا وہ |
| اَشَدُّ خَلۡقًا | زیادہ سخت (مشکل) ہیں پیدا کرنے کے لحاظ سے |
| اَمۡ مَّنۡ خَلَقۡنَا | یا (وہ) جنہیں ہم نے پیدا کیا |
| اِنَّا خَلَقۡنٰهُمۡ مِّنۡ طِيۡنٍ لَّازِبٍ ﴿11﴾ | بیشک ہم نے پیدا کیا ان (انسانوں) کو لیس دار مٹی سے۔ ﴿11﴾ |
| بَلۡ عَجِبۡتَ | بلکہ آپ نے (انکے انکارِ آخرت پر) تعجب کیا |
| وَيَسۡخَرُوۡنَ ﴿12﴾ | اور وہ مذاق اڑاتے ہیں۔ ﴿12﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

- حِفۡظًا : حافظ، محافظ، حفاظت، تحفظ۔
- لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
- يَسَّمَّعُوۡنَ : سمع وبصر، آلۂ سماعت، محفل سماع، سامع۔
- اِلَى : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔
- الۡاَعۡلٰى : اعلیٰ وارفع، اعلیٰ مقام، علوّ ومنزلت ۔
- جَانِبٍ : جانب، جانبین، منجانب، عقبی جانب۔
- اِلَّا : اِلَّا ماشاءاللہ، اِلَّا قلیل، اِلَّا یہ کہ۔
- فَاَتۡبَعَهٗ : اتباع، تابع، متبع سنت۔
- شِهَابٌ : شہاب ثاقب۔
- فَاسۡتَفۡتِهِمۡ : فتویٰ، مفتی، دارالافتاء، استفتاء۔
- اَشَدُّ : شدید، شدت، مشدد، تشدد۔
- خَلۡقًا : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔
- مِّنۡ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔
- بَلۡ : بلکہ۔
- عَجِبۡتَ : عجب، عجیب، تعجب، عجائب گھر۔
- يَسۡخَرُوۡنَ : تمسخر اڑانا، مسخرہ پن۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | حِفۡظًا | مِّنۡ كُلِّ شَيۡطٰنٍ مَّارِدٍ (7) ج | لَا يَسَّمَّعُوۡنَ (1) |
| اور | حفاظت (کے لیے) | ہر سرکش شیطان سے | نہیں وہ سب کان لگا سکتے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلَى الۡمَلَاِ الۡاَعۡلٰى | وَ | يُقۡذَفُوۡنَ (2) | مِنۡ كُلِّ جَانِبٍ (8) صلے |
| اوپر کی مجلس کی طرف | اور | وہ سب پھینکے جاتے ہیں | ہر جانب سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| دُحُوۡرًا | وَّ لَهُمۡ (3) | عَذَابٌ | وَّاصِبٌ (9) لا | اِلَّا | مَنۡ (4) | خَطِفَ |
| بھگانے (کے لیے) | اور ان کے لیے | عذاب | دائمی | مگر | جو | اچک لے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الۡخَطۡفَةَ | فَاَتۡبَعَهٗ | شِهَابٌ (5) | ثَاقِبٌ (10) | فَاسۡتَفۡتِهِمۡ |
| جھٹ سے | تو پیچھا کرتا ہے اسکا | ایک شعلہ | چمکتا ہوا | پس آپ پوچھیے ان (کافروں) سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَ | هُمۡ | اَشَدُّ (6) | خَلۡقًا | اَمۡ (7) | مَّنۡ (4) | خَلَقۡنَا ط |
| کیا | وہ | زیادہ سخت ہیں | پیدا کرنے (کے لحاظ سے) | یا (وہ) | جنہیں | ہم نے پیدا کیا |

| | | |
|---|---|---|
| اِنَّا (8) | خَلَقۡنٰهُمۡ | مِّنۡ طِيۡنٍ لَّازِبٍ (11) |
| بے شک ہم نے | ہم نے پیدا کیا ان کو | لیس دار مٹی سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَلۡ | عَجِبۡتَ | وَ | يَسۡخَرُوۡنَ (12) ص |
| بلکہ | آپ نے تعجب کیا | اور | وہ سب مذاق اڑاتے ہیں |

## ضروری وضاحت

(1) لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ میں کام نہ کرنے کی خبر ہوتی ہے۔ (2) یہ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ (3) لَهُمۡ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہو جاتا ہے۔ (4) مَنۡ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون، کس کیا جاتا ہے۔ (5) ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ (6) اَشَدَّ کے اَ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ (7) اَمۡ کا ترجمہ کبھی کیا کبھی یا کیا جاتا ہے۔ (8) اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کے لیے ایک نون گرا ہوا ہے۔

